*Department of Public Instruction, Mysore.*

# PHYSICAL DRILL

(IN HINDUSTANI)

TRANSLATED BY

MOULVI M. ABDUL WAHAB

*Urdu Proof Reader, Office of the Director of Public Instruction in Mysore, Bangalore.*

# ڈرل بک

مترجمہ

مولوی یم عبدالوہاب صاحب اردو پروف ریڈر
آفس آف دی ڈئرکٹر آف پبلک انسٹرکشن
اِن میسور۔ بنگلور

FIRST EDITION—[illegible],000 Copies

MYSORE
PRINTED AT THE GOVERNMENT BRANCH PRESS
1931

## التماس

ڈرل کے متعلق زبان انگریزی میں بہت سی کتابیں موجود ہیں لیکن کنڑی اور اردو میں نہونیکی وجہ اکثر اساتذہ کی التماس پر مسٹر آر. شاماسبیا ڈرل اور جمناسٹک انیسٹرکٹر ٹریننگ کالج میسور نے کنڑی میں ترجمہ کیا اور جسکو جناب مولوی محمد عبدالغفور صاحب مدرس ٹریننگ کالج میسور نے اردو کا جامہ پہنایا - ان دونو ترجموں کو مہربان سرکار نے مدارس ملک میسور کے لئے مذکور مترجموں سے حق تالیف حاصل کرلی جو 20 سال سے جاری ہے ۔

لیکن چونکہ اب ڈرل میں بہت کچھہ ترمیم ہوچکی ہے - یعنے ممالک آمریکہ اور سویڈن کی ورزشیں شامل ہوچکی ہیں - اسلئے صدر مہتمم صیغئہ تعلیمات ملک میسور نے حکم دیا کہ ہمارے ملک کی ڈرل کی کتابوں میں بھی ممالک آمریکہ اور سویڈن کی ورزشیں شامل کردی جائیں ۔

اسی بناء پر مسٹر آر- شاماسبیا نے (جو ماہر فن اور لائق تجربہ کار استاد ہیں) ترمیم شدہ انگریزی

کتب سے ترجمہ کرکے ایک ڈرل کی کتاب بنائی جسکو مہربان سرکار نے خرید کرلی ہے ۰

چونکہ اب تک اس کتاب کا ترجمہ بزبان اردو نہیں ہوا اور اساتذہ وطالبا نئی کتاب کے فوائد سے محروم ہیں - اسلئے میں نے اس کتاب کے ترجمہ کرنیکا بار اپنے سر لیا - اور خدا کے فضل وکرم سے کامل کرکے لائق اساتذہ کی خدمات میں پیش کیا ہے ۰

خاکسار مترجم

یم عبدالوہاب اردو پروف ریڈر

آفس آف دی ڈائرکٹر آف پبلک

انسٹرکشن اِن میسور - بنگلور ۰

---

# جسمانی ورزش

فطرتاً روح جسم میں داخل ہوتے ہي جسم متحرک ہونے لگتاہے - جسطرح جانداروں کواپني جان کي بقاکے لئے ہواکي ضرورت ہے - اسيطرح جسم کي بود وباش اور مضبوطي کے لئے حرکت کي ضرورت ہے - فرداً فرداً یا اجماعي حالت پرغورکرتے ہیں تو عموماً جسم کي بود وباش اور مضبوتي کا اصول صرف دنیاوی کام کاج کے لئے حرکت کرنا پایا جاتا ہے ۔

جسم کي مضبوطی کے لئے موجودہ زمانے کا یہ اصول ہے کہ ڈرل کسرت اور مختلف قسم کے کھیل کھلائے جائیں اور ان کاموں کے لئے ضروری چیزیں مہیا کریں اور ان کاموں سے جسم کو ہونیوالے فوائد ظاہر کریں ۔

ورزش سے ہونیوالے فوائد معلوم کرنا ہوتو حیالمقدور - جسم کا ڈھانچہ - گوشت کے پٹھے خون کي نالیاں - دماغ کي رگیں اور جسم کے حصوں کا جاننا مقدم اور ضروری ہے ۔

چونکہ ان تمام چیزوں اور حصوں کے متعلق اس چھوٹي سي کتاب میں تشریح کرنا بہت مشکل ہے - اسلئے دوسري کتابوں سے ان کا علم حاصل کرلینا ہوگا

مذکور الصدر طریقوں کے برابر استعمال سے ہونیوالے فوائد حاصل کرنا ہو تو تشریح الابدان کے علم سے پوری پوری وقفیت اگرچہ ضروری ہے - مگر تا ہم چند مقدم باتوں کا معلوم کرلینا ضروری اور لازم ہے ۰

مدارس میں جو ورزشیں کرائی جاتی ہیں وہ چند عمدے اصول پر مبنی ہیں - اگر ان کو مد نظر رکھکر ورزش کریں تو عمدے نتایج حاصل ہوتے ہیں اور وہ یہ ہیں جسمانی ورزش ایسی ہو جس سے صحت روز افزوں ترقی پائے - یعنے ورزش خاطر خواہ کرائی جائے - حتی المقدور جسم کے کل حصوں کی ورزش ہو اور ضرورت پر جسم کے بڑے اعضاء کے لئے کچھہ زیادہ اور تسلی بخش ورزش لازمی ہے یعنے عام طور پر ورزش ایسی کرائی جائے جس سے خون جسم میں زیادہ پیدا ہوکر جسم کے ہر حصہ میں جلد جلد دورہ کرے ۰

اس طرح ورزش کرنیسے جسم کے پٹھے قوت حاصل کرکے مضبوط بنتے ہیں اور جسم کا ہر حصہ اس قوت اور مضبوطی کے ذریعہ اپنی اپنی خدمت پورے طور پر انجام دیکر جسم کو حالت صحت میں رکھتا ہے ۰

ورزشیں ایسی ہوں جن سے جسم کی اصلاح ہو یعنے جسم کے بعض حصوں کو جو بے ڈھب واقع ہوئے ہیں ٹھیک بنا دیں جسم کے چند حصے بے ڈھب واقع

ہو جاتے ہیں - مثلاً - سینہ کا تنگ ہوجانا - شانوں کا سکڑ جانا - ٹھوڈی کا روبرو بڑھ جانا - شانوں کا لٹک جانا اور کوز پشت ہونا وغیرہ ۔

مذکورہ نقصانات اِن وجوہ سے واقع ہوتے ہیں کہ طلباء کبھي مدارس میں قانون کے پابند نہیں ہوتے اور کبھي مدارس میں خود ایسے نقصانات موجود رہتے ہیں جنکا اثر طلبا پر پڑتا ہے - جسم کي استقامت ہر حالت میں اسطرح ہو جسطرح حالت اٹن شن میں ہوتي ہے - یعنے ہر وقت اس بات کا خیال رہے کہ جسم اٹن شن کے پوزیشن میں رہے - اگر جسم ہر وقت اٹن شن کے پوزیشن میں رہیگا تو جسم کا ہر حصہ اپنی اپني خدمت پوري طرح ادا کرتا رہیگا - اس سے یہ مطلب نہیں کہ انسان ہمیشہ اٹن شن کے پوزیشن ہي میں کھڑا ہوجائے - بلکہ اس سے یہ مطلب ہے کہ نشست - برخاست - سونے اور اٹھنے کے وقت - سینہ - پیٹھ شانے اور سرکو اسطرح رکھنا ہوگا جسطرح کہ حالت اٹن شن میں رکھتے ہیں ۔

ورزش کے لئے عمدہ انتظام ہونا چاہئے - یعنے دماغ - دماغ کي رگیں گوشت کے پٹھے اور لحمي ریشوں کو اس طریق سے حرکت دینا چاہئے کہ یہ ہمیشہ ورزش کے لئے آمادہ ہوں اور ہر ریشہ کو مساوی قوت حاصل ہو - اس طرح کي ورزش کے ذریعہ ہر لڑکا اور ہر جماعت یہاں تک کہ مدرسہ کے پورے لڑکے قوت

جسماني - عقل اور اخلاق میں عمدگی حاصل کر کے عقلمند - ہشیار اور صحیح الجسم بنتے ہیں - ورزشیں ایسي ہوں جن سے اخلاق پر برا اثر نہ پڑے ۔

عموماً سب قسم کي ورزشیں انسان کے اخلاق کو بڑھاتي ہیں لیکن خاص کر مدارس کے کھیل ساری ورزشوں کي نسبتاً زیادہ ممد ومعاون ہیں طلباء اگر قانون کي پابندي سے کھیلیں تو وہ کھیل سیکھنے کے علاوہ کھیل میں ہارنے کے وقت بالکل جان توڑ محنت سے جیتنے کي کوشش کرتے ہیں - شرطوں میں پست ہمت نہوکر بالکل ہمت کے ساتھہ کھیلتے اور انصاف پسند بنتے ہیں جماعت سے کھیلنے کي وجہ اخلاق اور اتفاق حاصل کرتے ہیں - یہي ذریعہ ہے جو طلباء کو عمدے اخلاق سکھاتا ہے ۔

اس لئے جس قانون کي پابندی سے ورزش کرني ضروری ہے اگر اُسکي پابندي کیجائے تو قوت جسماني اور قوت عقلیہ بڑھتي ہے ۔

جسماني ورزش دل کو خوش کرنے والي اور فرحت بخش ہوني چاہئے - اگر ورزش اورکھیل میں یہ باتیں نہوں تو جن فوائد کی غرض سے ورزشیں کرائي جاتي ہیں وہ غرض فوت ہو جائیگي ۔

یم عبدالوہاب اردو پروف ریڈر
آفس آف دی ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن
اِن میسور - بنگلور

## اساتذہ کے لئے قابل غور باتیں

ڈرل جمنا سٹک اورکھیلوں کا سکھلانا اتنا سہل نہیں ہے جتنا کہ عام لوگوں کا خیال ہے - اِن سے فوائد حاصل کرنا ہو تو طلباء کو سکھلانے کے لئے استاد میں ایسي ہي حکمت و قوت موجود ہو جیسا کہ مدارس میں پڑہانے والے استاد کو ہوتي ہے - اگرچہ کہ ورزشوں کي قدر و قیمت اور نتائج عموماً مشہور ہیں لیکن تاہم ورزش کے متعلق برابر طور پر ہدایات کے ذریعہ طلباء کو کرائي جائے تو بہت ہي فائدہ ہوگا اس لئے ورزش کرانے والے استاد کو چاہئے کہ آپ ورزش کا طریق سیکھ لے اور بعد میں دوسروں کو اسکے فوائد بتلائے ۔

## عام طریقے ۔

ہر وہ ڈرل انسٹرکٹر جو اپني دوسری تنخواہوں کے ساتھ ڈرل سکھلانے کي تنخواہ بھي حاصل کرنیکي غرض سے اگر ڈرل کرائے تو یقیناً وہ ڈرل نہیں سکھلاسکیگا یعنے جو شخص صرف مبلغ پیدا کرنیکي غرض سے کام کرے تو وہ کام عمدہ نتیجہ پیدا نہیں کر سکتا ۔

اگر ڈرل کرانے میں صحت جسماني اور عمدے اخلاق کي غرض نہ رکھي جائے تو وہي مثل ہوگي کہ

" ایک اندھا دوسرے اندھے کا رہنما ہے " - استاد کو چاہئے کہ جو ورزش کرانی ہے اولاً آپ خود اُس سے اچھی طرح واقف ہو جائے۔ تعلیم دینے کے وقت کتاب دیکھ کر تعلیم نہ دے ۔

وہی لائق اور دانا استاد ہے جو اپنے کاموں سے لڑکوں میں دلچسپی پیدا کرے ایسا کرنا گویا عمدہ حکمت ہے - اگر کام میں لڑکوں کو دلچسپی نہ ہو تو کام برابر نہیں چلے گا جس کا یہ معنی ہے کہ وقت بیکار گذر چکا ۔

جب ڈرل کرانے کے لئے کاشن دیں تو اس بات کا ضرور خیال رہے کہ ہوا کے مقابل کھڑے ہو کر کاشن نہ دے اور نہ لین کے پیچھے - ڈرل کرنے والوں کو اس طرح کھڑے کرے کہ ان کا فاصلہ برابر ہو ۔ کاشن دینے میں ذیل کی باتوں کا خیال رہے - کاشن صاف ہو - پھرتی کے ساتھ ہو کاشن میں زور ہو اور آواز ایسی ہو کہ جماعت کا ہر لڑکا بآسانی سن سکے اور ہر لڑکے کو سمجھ لینے کے لئے کاشن میں کچھ ایک دیری بھی ہو بے ضرورت بلند آواز سے کاشن دینا استادی کے خلاف ہے - اگر جماعت بہت بڑی ہو تو ضرور بلند آواز سے کام لے ۔

ہر کاشن کے 2 حصے ہوتے ہیں - پہلا حالتی دوسرا تفصیلی ۔ حالتی یہ بتلاتا ہے کہ کام کسطرح

کیا جائے اور تفصیلی یہ ظاہر کرتا ہے کہ کیا کام کیا جائے مثلاً (Quick march) - کوک مارچ میں لفظ کوک حالتی اور مارچ تفصیلي ہے - ہر کاشن کے وقت دونوں حصوں کے درمیان کچھہ ایک وقفہ کرکے کاشن دینا چاہئے اس سے لڑکوں کویہ معلوم ہوجاتا ہے کہ کیا اورکیوں کرنا چاہئے اور لڑکے سب کے سب ایک ہي وقت ایک ہي طریقہ پر کام کرنے لگینگے ۔

کسي کام کو سنکر معلوم کرلینے کے عوض جلد اور صاف طور پر دیکھہ کر معلوم کرلینے میں سہولت ہونیکي وجہہ ورزش کے کام صاف طور پر پھرتي کے ساتھہ جماعت کے روبرو استادکو کرتے ہوئے دیکھہ کر لڑکے جلد سیکھہ سکتے ہیں ۔

ایک ہي لفظ والا کاشن دینے کے وقت اُس کے پہلے (Squad) = سکواڈ کا لفظ لگا دینا چاہئے ۔

کاشن دینے کے بعد اگر جماعت کے کل لڑکے ایک ہي وقت میں صاف طور پرکام نہ کریں تو فوراً (As you were) = آزیوُوَر کا کاشن دیدیں ۔

آزیوُوَر کہتے ہي ساری جماعت اپني پہلي حالت پرکھڑی ہوجانے کے لئے موقع نہ ہوتو آزیوُوَر کا کاشن نہ دیں ۔

## چند ہدایات

20 منٹ سے کم اور 45 منٹ سے زیادہ ڈرل نہ کرائي جائے - چونکہ بازو جسم میں خون پیدا ہونیکي جگہہ سے قریب ہیں - اس لئے اول اُن ہي سے ورزش کرائی جائے اس طرح کرنے سے فعل تنفس زیادہ ہوکر خون کا دورہ زیادہ ہونے لگتا ہے - اس خون کے دورے سے بازوؤں کے لحمي پٹھے خون حاصل کرلینے کے بعد یعنے بازوؤں کي ورزش کے بعد رانوں اور پاؤں کي ورزش کرائي جائے - یاد رہے کے دست وپا کي ورزش بہت جلد جلد ہو ۔

شکم اور پیٹھہ کی طرف چونکہ خون دیري سے دورہ کرتا ہے اس لئے اُن کي ورزش بھي دیری کے ساتھہ اعداد شمار کرتے ہوئے زیادہ وقت تک ورزش کروانا چاہئے ۔

ایڑیوں اور سرکي ورزش الگ الگ اور شروع میں نہ کرانی چاہئے اگر کرائی جائے تو دماغ ہل کر صفرہ زیادہ ہوگا - اس لئے اُنکي ورزش کسي دوسري ورزشوں کے ساتھہ ملا کر کرانی چاہئے ۔

———

١

بســـم اللّٰہ الرحمٰن الرحـــیم

## اصطلاحات ۔

Right = ریٹ ۔ سیدھا ۔ سیدھی جہت ۔

Left = لفٹ ۔ بایان ۔ بائین جہت ۔

Eyes = آنکھین ۔

Cover = کور ۔ آگے والا اس طرح کھڑا ہو کہ اس کے پیچھے والے کو اس کے روبرو کی کوئي چیز نظر نہ آئے ۔

Odd number = آڈ نمبر ۔ طاق نمبر جیسے 1 , 3 , 5 , 7 وغیرہ ۔

Even number = ایون نمبر ۔ جفت نمبر جیسے 2 , 4 , 6 , 8 وغیرہ ۔

Alignment = اَلین منٹ ۔ جس خط مستقیم پر صف کھڑی ہو یا جس خط مستقیم پر صف کا کھڑا ہونا ضرور ہے اسکو اَلین منٹ کہتے ہین ۔

Recruit = رکروُٹ ۔ قواعد سیکھنے کے لئے جو نیا شخص آیا ہو اسکو رکروٹ کہتے ہین ۔

File = فیَل ۔ ایک کے پیچھے ایک قطار مین کھڑے ہوتے ہین اسکو فیل کہتے ہین ۔

Rank = ریا نک - لوگ ایک ہي خط مستقیم پر ایک کے باز و ایک کھڑے ہون تو اسکو ریا نک کہتے ہین •

Line = لین - ایک ہي الین منٹ پر تیار شد ہ فوجي جما عت کو لین کہتے ہین •

Squad = اسکوا ڈ - ڈ رل یا کام کے لئے تیار شد ہ چھوٹی جما عت کو اسکوا ڈ کہتے ہین •

Dress = ڈ رس - الین منٹ (صف) کو سید ہي کر لینے کے لئے ڈ رس کہتے ہین •

Rear = ریر - پیچھے •

Front = فرنٹ - آگے •

---

# PHYSICAL DRILL

## جسمانی ورزش ۔

## CHAPTER I.

## فصل پہلی ۔

### ڈرل کے لئے سب جمع ہوتے ہي ذیل کا کاشن دینا چاہئیے ۔

### (a) Fall In

### فال اِن (الف)

"فال اِن" = Fall in کی آواز سنتے ہي استاد کے مقابل ایک کي بازو ایک ۔ ایک ہي صف مین اسٹانڈ اَٹ اِیز کي حالت مین کھڑے ہو جائین ۔

### (b) Position of Attention.

### پوزیشن آف اٹن شن (ب)

"سکواڈ اٹن شن کہتے ہي" فوراً ہاتھون کو پہلوؤن سے جما لیکر بایان پاؤن (پیر) سیدہے پاؤن (پیر) کے ساتھ ملاکر کھڑے ہو جائین ۔ یعني مونڈ ہے آگے اور پیچھے نہ کرکے ایک ہي سیدھ مین رکھ کر بازوؤن کو آزادی سے نیچے چھوڑ کر انگلیون کے پورِ رانون کو لگے جیسا جسم سیدہا رکھ کر سینہ کچھ ایک ابھارے ہوئے پاؤن کو



(پہلي شکل)

( پیرون کو ) سیدہے رکھہ کر ہر دو قدمون کے درمیان
45 ڈگری والا زاویہ بنانے کےلئے پاؤن کو موڑکر ایڑیون
کو ایک دوسرے کے ساتھہ ملاتے ہوئے سر سیدہا رکھہ کر
ٹھوڑي کچھہ ایک اندر کي جہت رکھہ کر مقابل نگاہ
کرتے ہوئے کھڑے رہنے کو " اٹنشن " کہتے ہین ۔

## 2 Standing at Ease.

## سٹانڈنگ ۔اٹ ۔ ایز 2

"اسٹانڈنگ اٹ ایز" = Standing at ease کہتے ہي



دونون پاؤن سیدھے رکھہ کر بایان
پاؤن اندازاً " 10 " انگل ( ایک بالشت)
بائین طرف کھینچ لین ساتھہ ہي دونون
ہاتھہ پیچھے لیجا کر دُبر پر سیدھےہاتھہ
کو بائین ہاتھہ سےپکڑ لین ۔

"اسکواڈ اٹن شن" = Squad attention
کي آواز سنتے ہي اٹن شن کے سکشن مین
کہے موافق پھرتي کے ساتھہ کھڑے
ہو جائین ۔

(دوسری شکل)

حالت " اٹن شن " مین رہنے کے وقت یا حالت
" اسٹانڈ اٹ ایز" مین رہنے کے وقت فرصت دینا
منظور ہو تو ذیل کا کاشن دینا ہوگا ۔

"اسٹانڈ ایزي " = Stand easy کہتے ہي ہر آد مي
اپنے مقام پر بائین پیر کے سوائے خواہش کے موافق
جسم کا ہر عضو ہلا لیکر کھڑا رہ سکتا ہے ۔

Squad attention = " اسکوڈ اٹن شن " کہتے ہي فوراً " اسٹانڈ اٹ ایز " کي حالت مین آکر پھرتي کے ساتھ " اٹن شن ہو جائین ۔ "

## 3 Dressing a Squad with Intervals.

## 3 ڈرسنگ ـ اے سکوڈ وتھہ انٹرروالس

Eyes right = " آئس ریٹ " کہتے ہي نگاہ اور سر کچھہ ایک سیدھي طرف پھیرین ۔

Dress = " ڈرس " کي آواز سنتے ہي سوائے سیدہي طرف کے پہلے آدمي کے سب کے سب ہاتھہ کے پشت اوپر کئے ہوئے انگوٹھا اور انگلیان ایک دوسرے سے ملا لیکر بائین طرف بڑہکر سیدہا بازو سیدہي طرف اس طرح دراز کرے کہ اپني سیدہي جہت کے آدمی کے بائین مونڈہے کو ناخن چھوتے رہین۔ اس وقت صف سیدہي کرنے کے لئے اپنے سے دوسرے کے چہرے کا نچلا جہت نظر آئے سریکا جلد جلد چھوٹے قدم رکھتے ہوئے سیدہے کھڑے ہو جائین ـ اپني پہلي لئین سیدہي کر لینے کے لئے جسم کو پاؤن سمیت آگے پیچھے کرتے ہوئے مونڈہون کو اپني پچھلي حالت کي طرح سیدہے کرلین ۔

Eyes front = " آئس فرنٹ " فرنٹ کہتے ہي سر اور آنکھہ فوراً سیدہے کرلیکر بازوؤن کو نیچے چھوڑکر " اٹن شن " کي حالت مین کھڑے ہوجائین ۔

## انٹروالس مین رہنے والی صف کلوز (قریب) ہونے کے لئے ۔

On the right (left) close quick march = "آن دی ریٹ (لفٹ) کلوز کوئیک مارچ" کوئیک مارچ سنتے ہي سید ہي طرف کا پہلا (بائین طرف کا پہلا) آدمي جس حالت مین کھڑا ہے اسي حالت مین کھڑا رہے باقي سب کے سب داہنے (بائین) طرف دیکھتے ہوئے اس طرف چھوٹے چھوٹے قدم ڈالتے ہوئے ایک دوسرے سے قریب لگ کر کھڑے ہو جائین ۔

4 TURNINGS.

## 4 ٹرننگس

Right turn = "ریٹ ٹرن" کہتے ہي دونون زانؤن کو پیچھے اچھي طرح ہٹا کر جسم سیدھا رکھکر سید ہي ایڑی اور بائین پیر کے انگوٹھے پر سید ھي طرف پھرین اس طرح پھرنے کے وقت بائین ایڑي اور سید ہے پیر کا پنجہ (اگلا حصہ) اوپر اٹھا ناچاہے ۔ اس گردش کے بعد سید ھا پیر زمین پر برابر ٹکا دین ۔ جسم کا بوجھہ بائین انگوٹھے پر ٹھرائین اور دونون پیر سید ہے رہین ۔



(شکل نمبر ۳)

Two = " ٹو " کي آواز سننے ہي بائيں ايڑي سيدہي ايڑي سے ملا کر کھڑے ہوجائيں Left turn " لفٹ ٹرن " ٹرن کہتے ہي دونون زانوؤن کو اچھي طرح پيچھے ہٹاکر جسم سيدھا رکھکر بائيں ايڑي اور سيدہے پيرکے انگوٹھے پر بائيں جانب پھرين اس طرح پھرتے وقت سيدہي ايڑي اور بائيں پيرکا پنجہ ( اگلا حصہ ) اوپر اٹھانا ضرورہے اس گردش کے بعد باياں پير زمين پر برابر ٹکا دين اور جسم کا بوجھ سيدہے انگوٹھے پر ٹھہرا دين Two " ٹو " کہتے ہي سيدہي ايڑي بائيں ايڑي سے ملا کر کھڑے ہوجائيں ۔

About turn = " ابوٹ ٹرن " ٹرن کہتے ہي دونون زانوؤن کو اچھي طرح پيچھے ہٹاکر جسم سيدہا رکھکر سيدہي ايڑي اور بائيں پيرکے انگوٹھے پر سيدہي طرف سے پيچھے پھرجائيں اور بعد مين باقي تمام کام " ريٹ " ٹرن مين کئے موافق کرين ۔

Two = " ٹو " اوپر کے موافق کرين ۔

Right (left) incline = " ريٹ ( لفٹ ) اِنکلين "

اِن کلمين کہتے ہي پہلے ريٹ يا لفٹ ٹرن مين کہے موافق " ھاف " ( آدھا ) ريٹ ٹرن يا ھاف ( آدھا ) لفٹ ٹرن پھرين Two " ٹو " پہلے کہے موافق کرين ۔

(سکواڈ انٹرولس سے ڈرل کرانے کے وقت ٹرننگس کو ہميشہ بيّ نمبر سے کرانا چاہئے ۔)

## 5 SALUTING.

## سليوٹنگ 5

(الف) سليوٹنگ ٹودي فرنٹ۔" = Saluting to the front "

(A)

سامنے کي طرف سلام کرنا۔

اشاره سليوٹ بئ نمبرس۔" = Caution salute by numbers "

ون" کہتے ہي سيدھا ہاتھ سيدھي طرف سے اٹھاکر انگليان ايک دوسرے سے ملا کر اس طرح پيشاني پر رکھين کہ کلمہ کي انگلي سيدھي آنکھ کے اوپر ايک انگلي کے فاصلہ پر رہے اور ہتھيلي اوپرکي جہت رہے نيزکہني مونڈہے کي سيدھ مين رہے۔ = One "

ٹو" کي آواز سنتے ہي جھٹ ہاتھ نيچے چھوڑ دين۔ = Two "

اشاره - سليوٹنگ جڈجنگ دی ٹيم -" = Caution saluting judging the time "

سليوٹ" کہتے ہي بي نمبرس سے کہے موافق ون - ٹو - کہتے ہوئے خود بخود 2 وقت سلام کرين۔ = Salute "

(ب) سليوٹنگ ٹو دی سيڈ" دہنے اور بائين طرف سلام کرنا۔ = (*b*) Saluting to the side "

Caution-right (left) hand salute by numbers or
اشاره = right (left) hand salute judging the time –
ریٹ (لفٹ) ہیانڈ سلیوٹ بي نمبرس-آر-ریٹ (لفٹ)
ہیانڈ سلیوٹ جڈجنگ دی ٹیم - سلام لینے والا
آدمي سیدھي طرف ہوتو بائین ہاتھہ سے اور اگر
بائین طرف ہوتو سیدھے ہاتھہ سے سلام کرین اس
وقت سر سلام لینے والے کي طرف پھیرنا
ضرور ہے ۰

## MARCHING.

## مارچنگ ۰

### 6 LENGTH OF SPACE AND TIME.

### لنگتھہ آف سپیس اینڈ ٹیم ۰

### قدم کا درمیانی کا فاصلہ اور وقت 6

دو قدم کے درمیان کا فاصلہ سلو ٹیم مین 30 انچ
کوئیک ٹیم مین 33 انچ سٹپنگ اوٹ مین 36 انچ
ڈبل ٹیم مین 40 انچ سٹپنگ شارٹ مین 21 انچ
سیڈ سٹپ مین 15 انچ کا فاصلہ رہنا ضرور ہے - دوسرے
کو راستہ چھوڑنے کے لئے "کور" کرنے کے وقت
" فارمنگ فورس " کے موافق 30 انچ فاصلہ پر قدم
رکھنا چاہئے ۰

Time = "وقت" في منٹ 30 انچ فاصلہ والے 75 قدم چلیں تو اسکو "سلو ٹیم" کہتے ہیں - في منٹ 128 قدم چل کر 118 گز یا في گھنٹہ 4 میل کے حساب سے چلیں تو اسکو "کوئیک ٹیم" کہتے ہیں- في منٹ 180 قدم چلکر 207 گز چلیں تو اس کو "ڈبل ٹیم" کہتے ہیں "سیدؔ سٹپ" میں "کوئیک ٹیم" کا وقت ہونا ضرور ہے اور سلو مارچ میں اس طرح چلیں جسطرح جلوس وغیرہ میں چلتے ہیں۔

مقررہ اِنچوں کے فاصلہ سے ہي قدم ڈالنا صرف بڑون کے لئے ہے۔

7 Position of Marching.

7 پوزیشن آف مارچنگ

(چلنے کے وقت کس طرح رہنا چاہئے)

چلنے کے وقت اپنے بازو - سر - اور جسم کو "اٹن شن" کے موافق رکھنا ضرور ہے - جسم کا سارا پورا بوجھ سامنے کے پاؤن پر رکھنا ہوگا "سلو ٹیم" مین مارچ کرنے کے وقت بازو اور ہاتھ سیدھے رکھین تاکہ ہلنے نہ پائین "کوئیک ٹیم" مین مارچ کرنے کے وقت اپنے بازو عادت کے موافق ہلتے رہین سیدھا بازو بائین پاؤن کے ساتھ اور بایان بازو سیدھے پاؤن کے ساتھ روبرو ہلے - ہاتھون کو پاؤن کے ساتھ جسم کے آڑے نہ ہلانا چاہئے اور نہ کھر سے ہاتھون کو اوپر

اٹھا ئیں - پاؤں کي رفتار کمر کے بل ہوني چاہئے یعنے زانوؤں کو نہ موڑ کر کمر تک حرکت کرتے ہیں ۔

پاؤں جب پیچھے سے سامنے لا یا جا تا ہے تو ہر حالت میں سیدھا رکھنا چاہئے - زمین سے پاؤں اٹھا کر سامنے رکھنے کے وقت زانوں کچھ ایک خمیدہ ہو جسم روبروکي جہت جھکا ہوا یا ہلتا ہوا نہ رہے - ایک ہي " سکواڈ " میں اگر زیادہ لوگ ایک ہي وقت میں حتاي الامکان دی گئي فرصت میں ڈرل کر رہے ہوں تو ہر ایک یہي خیال کرے کہ وہ ڈرل سیکھ چکا ہے- ہر ایک آدمي کو یہ سکھلانا ضرور ہے کہ اس سے اس کے " سکواڈ " میں رہنے والے دوسرے آدمیوں کو کسي طرح تکلیف نہ پہنچے یعنے درمیاني فاصلہ برابر رہے اور رفتار میں غلطي نہ ہونے پائے ۔

استاد کو چاہئے کہ " سکواڈ " کو رفتار کا حکم دینے سے پہلے اس بات کا خیال رکھے کہ ہر ایک آدمي خط مستقیم کے مقررہ مقام پر کھڑا ہوا ہے یا نہیں سکواڈ درست کر لینے کے بعد رفتار کا حکم دے سکواڈ کے ہر آدمي کو یہ سکھانا ضرور ہے کہ سیدھے اپنے مقابل کچھ دوری پر کوئي پتھر یا گھاس وغیرہ پر نگاہ کے ذریعہ نشان کرے - جب اس کے قریب پہنچنے لگے تو اس لین کے اور کچھ دوري پر دوسري نشان کرے اسي طرح وہ مقابل کے چیزوں پر نگاہ کرتا ہوا سیدھا چلے لین جب چل رہي ہو اور اس وقت کوئیک - سلو- ڈبل

مارچ کرا ناہوتو "کا شن" دینے کے پہلے بي د ي ریٹ یا بي د ي لفٹ یا بی د ی سنٹر - کے الفاظ کا شن کے الفاظ کے پہلے بولنا چاہئے (مثلاً - بي د ي ریٹ کوئیک مارچ - بي د ي لفٹ کوئیک مارچ - بي د ي سنٹر کوئیک مارچ.)

8 Quick March.

8 کوئیک مارچ

Quick march = " کوئیک مارچ " مارچ کہتے ہي سب کے سب ساتوین نقشے کے موافق جلدي کے ساتھ بائین پاؤن سے چلنا شروع کرین ٠

9 Halt.

9 ہالٹ

Squad halt = " سکواڈ ہالٹ " ہالٹ کی آواز سنتے ہي رفتار والے پاؤن کي رفتار پوری کرد یکر پچھلے پاؤن کو سامنے کے پاؤن سے ایک ہي لین مین پھرتي کے ساتھ ملا لیکر کھڑے ہوجا ئین ٠

10 Stepping Out.

10 سٹپنگ اوٹ

Step out = " سٹپ اوٹ " حالت مارچ مین " اوٹ " کي آواز سنتے ہي رفتار والے پاؤن کي رفتار پوری کرد یکر جسم کو کچھ ایک روبرو جھکا کر وقت

مین فرق نہ کرکے قدم کے فاصلہ مین 3 انچ کے فاصلہ کی
زیادتی کرتے ہوئے چلے - اس قسم کی رفتار کا حکم
اس وقت پر دینا ہوگا جبکہ رفتار کو کچھہ ایک بڑہانا
منظور ہو اور وقت مین کچھہ فرق نہ آنے پائے - اس
قسم کے رفتار کے وقت "کوئیک سٹپ" کا کاشن دیکر
جلدی کے ساتھہ پہلی رفتار کے موافق چلائین ۔

## 11 Stepping Short.

## سٹپنگ شارٹ 11

Step short "سٹپ شارٹ" شارٹ کا لفظ سنتے
ہی رفتار والے پاؤن کی رفتار پوری کرلیکر ہر آدمی
3 انچ کا فاصلہ کم کرکے چلے - اس رفتار کے وقت "کوئیک
اسٹپ" کا کاشن دیکر جلدی کے ساتھہ پہلی رفتار پر
چلائین ۔

## 12 Marking Time.

## مارکنگ ٹیم 12

Mark time = "مارک ٹیم" کا لفظ کہتے ہی رفتار والے
پاؤن کی رفتار پوری کرلینے کے بعد رفتار کو موقوف
کرکے ہر پاؤن کی رفتار کے لئے جتنے وقت کی ضرورت
ہوتی تھی اتنے ہی وقت مین کف پا زمین کے مقابل
رہے موافق 6 انچ اوپر اٹھاکر اسی مقام پر یکے بعد
دیگرے آواز کے ساتھہ مارین - زانوؤن کو روبرو اٹھائین

جسم اور بازو اسطرح سیدھے رکھین کہ وہ ہلنے نہ پائین فارورڈ (Forward) کہتے ہی مثل سابق چلنا شروع کرین ۔

بغیر رفتار کے جب استادہ ہون تو Quick mark time " کوئیک مارک ٹیم " کا کاشن دینا ہوگا ۔

## 12 Stepping Back.

## سٹپنگ بیاک 12

پیسس سٹپ بیاک مارچ ۔ = Paces step back march.

سٹپنگ بیاک مین جسم اور بازو سیدہے رکھکر 13 انچ کے فاصلہ والا کوئیک سٹپ سے چلنے کا طریقہ سکھلانا چاہئے - پیچھے ہٹنے کےلئے چار قدم سے زیادہ کا حکم نہ دینا چاہئے ۔

## 14 Changing Step.

## چینجنگ سٹپ 14

رفتار کے وقت قدمون کا بدلانا یعنے بائین (سیدہے) قدم کے عوض سیدہا (بایان) قدم ڈال رہے ہون تو اسکو برابر کرلینے کےلئے سیدہے (بائین) قدم کے اول بایان (سیدہا) قدم ڈالنے کے عوض جھٹ سے بائین (سیدہے) قدم کو سیدہے (بائین) قدم کے پیچھے رکھہ لینا ہوگا ۔ اس طرح کرنے سے قدم بدل سکتے ہین اور آگے برابر چلنا ہوگا ۔

"مارک ٹیم" مین کوئي قدم بدل گیا ہو تو ایک
پاؤن کو دو وقت مارین ۔

## 15 The Double March.

## 15 ڈبل مارچ

ڈبل مارچ - کہتے ہي انگلیان موڑکر مٹھیان
بنا کر پہنچون کے اندروني حصے ایک دوسرے کے
مقابل رکھہ کر دونون مٹھیون کو کمر پر دونون طرف
رکھہ کر بائین پاؤن سے دوڑنا شروع کرین - دوڑ کے
وقت بازو اور پاؤن رفتار کے ساتھہ حرکت کرتے رہین
سر سیدھا رہنا چاہئے - پاؤن دوڑ مین سخت نہ
بنائین بلکہ ران زانو اور پاؤن کے ٹخنے اچھي طرح
حرکت کرتے رہین پاؤن کو ہر بار زمین سے اچھي طرح
اوپر اٹھانا چاہئے ایڑیون کو زمین پر پوری طرح
نہ ٹیک کر صرف پنجون کے بل دوڑین دوڑ کے وقت
جسم سامنے کي طرف کچھہ ایک جھکا ہوا ہو ۔

Squad halt = "سکواڈ ہالٹ" کي آواز سنتے ہی
فوراً مٹھیون کو کھول کر بازوؤن کو سیدھے چھوڑ دیکر
اٹن شن کي حالت مین کھڑے ہو جائین ۔

Mark time = "مارک ٹیم" ڈبل مارچ مین رہنے
کے وقت مارک ٹیم کہتے ہی فوراً دوڑ موقوف کر کے
دوڑ کے وقت ڈالنے کے لئے جتنے وقت کي ضرورت

ہوتي تھي اتنے ہي وقت میں قدموں کو یکے بعد دیگرے زمین پر کھڑي ہوئی جگھہ پر ہي مارنا ہوگا ۔ سکواڈ کھڑے ہونے کے بعد ڈبل مارک ٹیم کا کاشن دینا ہوگا ۔

" سکواڈ ہالٹ " مٹھیاں کھول دیکر بازوؤں کو جسم سے چسپاں کر کے کھڑے ہو جائین ۔

## 16 The Side Step.

## سیڈ سٹپ 16

Right close quick march = " ریٹ کلوز کوئیک مارچ " کا کاشن دیتے ہي سیدھا پاؤں سیدھي طرف 12 انچ کے فاصلہ پر ڈال کر بایان پاؤں اس کے ساتھ ملا لین " ہالٹ " کا کاشن دینے تک اسي طرح سیدھي طرف چلتے رہین - اس طرح کی رفتار مین ہر ایک قدم زمین سے اچھي طرح اٹھا کر رکھنا چاہئے - اور نظر سیدھي جانب رکھني چاہئے Squad halt " سکواڈ ہالٹ " سکواڈ ہالٹ کہتے ہي سیدھے پاؤں سے بایان پاؤں ملا لیکر نظر روبرو کئے ہوے اٹن شن کي حالت مین کھڑے ہو جائین ۔

Left close quick march = " لفٹ کلوز کوئیک مارچ " بایان پاؤں بائین طرف 12 انچ کے فاصلہ پر ڈال کر سیدھا پاؤں بائین پاؤں سے ملا لین بعد ریٹ کلوز مین کہے موافق عمل کرین ۔

پیسس " = Paces right (left) close quick march ریٹ ( لفٹ ) کلوز کوئیک مارچ ۔ "

لفظ پیسس کے پہلے اعداد بولکر کاشن دینا ہوگا یاد رہے کہ اعداد 12 سے زیادہ نہون ۔

## 17 Turning when on the March.

## 17 ٹرننگ وہن آن دی مارچ

" ریٹ ٹرن " = Right turn مارچ کی حالت مین ریٹ ٹرن کہتے ہي جتنے فاصلہ پر قدم رکھکر چل رہے ہون اتنے ہي فاصلہ پر بایان قدم رکھکر سیدہا پاؤن اوپر اٹھائے بغیر پھرتي سے سیدہي جانب پھرکر سیدھا پاؤن روبرو ڈالکر علي الترتیب چلتے رہین ۔

" لفٹ ٹرن " = Left turn کہتے ہي ریٹ ٹرن مین کہے موافق سیدہا پاؤن روبرو ڈالکر پھرتي کے ساتھ بائین طرف پھرکر بایان پاؤن سیدہے پاؤن کے ساتھ ملاکر سیدہا پاؤن روبرو ڈالکر علي الترتیب چلتے رہین ۔

" ابوٹ ٹرن " = About turn کہتے ہي ریٹ ٹرن مین کہے موافق بایان پاؤن روبرو رکھکر فوراً سیدھا پاؤن اور جسم پیچھے پھیرکر بایان پاؤن سیدہے پاؤن کے ملاکر سیدھا پاؤن روبرو ڈالکر علي الترتیب چلتے رہین ۔

## 18 The Diagonal March.

## دی ڈیاگونل مارچ 18

اگر سکواڈ فرنٹ (روبرو) کي طرف صف بن کر مارچ کر رہي ہو اور اس سکواڈ کو سيدہي جانب کے گوشہ پر چلانا منظور ہو تو Right incline "ریٹ ان کلین" کہتے ہي سب کے سب "ہاف ریٹ ٹرن" (ہاف ریٹ ٹرن) پھر کر سيدہے اسي کونے پر چليں ہر آدمي کا نشانہ سيدہي طرف کے نشانہ کے برابر رہے اور سيدہي طرف والے کا سر دوسروں کے سر کے لئے آڑ ہوجائے چونکہ سيدہي طرف کا پہلا آدمي ہدايت کرنے والا ہونے کي وجہ سب کے سب اس کے پيرو بن کر رہنا ضرور ہے۔

اس طرح کي حالت رفتار ميں اگر پہلے رخ پر ہي چلانا منظور ہو تو Advance "اڈوانس" کہتے ہي ہر آدمي Half left turn "ہاف لفٹ ٹرن" ہو کر رفتار کو نہ بدلا کر روبرو چلنا ہوگا (ضرورت پر ڈیاگونل مارچ حالٹ کے زريعہ سکھلائيں)۔

"ڈیاگونل مارچ" اگر برابر گئے ہوں تو سکواڈ کو کھڑے کرنے وقت يا "اڈوانس" کا کاشن دينے وقت سکواڈ کو پہلي حالت کے برابر ايک ہي لين پر کھڑي کريں۔

## 19 At the Halt Right Form.

## ایٹ دی ہالٹ ریٹ فارم 19

Right form = "ریٹ فارم" جب ایک کے بازو ایک مل کر ایک ہی لین پر کھڑے ہوں اور اس وقت "ریٹ فارم" کا کاشن دیں تو فوراً لین کی سید ہی طرف والا پہلا آدمی "ریٹ پلانک والا" (Right plank) ریٹ ٹرن کی حالت میں آجاوے اور باقي سب کے سب ریٹ ان کلین (ہاف ریٹ ٹرن) ہونا چاہئیے ۔

Quick march = "کوئیک مارچ" کہتے ہي سید ہي طرف والا پہلا آدمي بغیر حرکت کے کھڑا رہے باقي سب کے سب سید ہي طرف نظر کرتے ہوئے "ریٹ پلانک" والے کي لین پر جا کر لین سید ہي کریں اور نظر روبرو کئے ہوئے اٹن شن کي حالت میں کھڑے ہوجائیں ۔

Left form = "لفٹ فارم" بائیں طرف کی آخر کا آدمي " لفٹ ٹرن " باقي تمام " ہاف لفٹ ٹرن " ہو کر کھڑے ہوجائیں بعد میں ریٹ فارم کے موافق عمل کریں ۔

مارچ کے وقت "ریٹ فارم" کا اشارہ دیں تو سید ہي طرف کا پہلا آدمي "ریٹ ٹرن" ہو کر اسي مقام پر کھڑ ہوا "مارک ٹیم" کرتا رہے ۔

باقي سب "ہاف ریٹ ٹرن" ہو کر سید ہي طرف نظر کرتے ہوئے "ریٹ پلانک" والے کي لین پر پہنچ کر "مارک ٹیم" کرتے ہوئے لین سید ہی کرلیں ۔

Forward = "فارورڈ" کہتے ہي تمام کے تمام روبرو چلنا شروع کرین۔

Left form = "لفٹ فارم" ریٹ فارم - کے موافق بائین طرف عمل کرین۔

At the halt right (left) form = "اٹ دی ہالٹ ریٹ (لفٹ) فارم" رفتار کے وقت مذکور الصدر اشارہ دین تو "ریٹ فارم" مین کہے موافق فارم ہوکر بغیر مارک ٹیم کرنے کے سیدہے کھڑے ہوجائین۔

اگر دو لین ہون اور اس وقت "ریٹ (لفٹ) فارم" کا اشارہ دین تو فوراً اوپر کہے موافق سامنے کي لین والے پھرکر "فارم" ہوجاوین - پچھلي لین والے سامنے کي لین والون کے موافق پھرنے کے سوائے ان کي رفتار کے موافق چل کر پہلي لین والون سے "کور" کرلین اور دونون لین کے درمیان جو فاصلہ (ڈسٹنس - Distance) رہتا ہے اسکو درست کرلین۔

## 20 Squad Drill in Two Ranks.

## سکواڈ ڈرل ان ٹو رینکس 20

Number = "نمبر" کہتے ہي سیدھی طرف کا پہلا آدمي - ون - دوسرا - ٹو اور تیسرا - ٹری - ایسا ہي 1, 2, 3, 4 وغیرہ سب یکے بعد دیگرے اپنے اپنے نمبرون کو بلند آواز اور دیري کے ساتھ کہنے کے علاوہ صاف طور پر کہین - اس طرح نمبر کہنے کے

وقت بائیں طرف کے آخیر آدمی کے سوائے ہر آدمی اپنے بائیں طرف کے آدمی کو اشارہ دینے کے لئے نمبر کہتا ہوا اس کی طرف سر کو پھیر کر پھر اپنے سر کو مقابل کی طرف پھیر لینا چاہئے۔

## 21 The Formation of Twos.

## دی فارمیشن آف ٹوس 21

Form twos = " فارم ٹوس " کہتے ہی تمام جفت (اِیون نمبر) نمبر والے اپنا بایاں پاؤں 33 انچ کے فاصلہ پر سیدھا پیچھے ڈالکر سیدھا پاؤں بائیں پاؤں کے نزدیک لے جاکر وہاں ٹھہرانے کے بغیر بائیں پاؤں کی لین میں سیدھی طرف 30 انچ کے فاصلہ پر رکھ کر بائیں پاؤں کو سیدھے پاؤں سے ملا لیکر اپنی سیدھی جہت کے طاق (آڈ نمبر) نمبر والے کے پیچھے کھڑے ہوکر اسکو کور کرلیں اس طرح ایک کے پیچھے ایک کھڑے ہوں تو اسکو " فیل " کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

Re-form rank = " ری فارم ریانک " کہتے ہی پیچھے گئے ہوئے جفت نمبر والے اپنے بائیں پاؤں کو بائیں طرف 30 انچ کے فاصلہ پر رکھ کر سیدھے پاؤں کو بائیں پاؤں کے نزدیک لاکر وہاں بغیر ٹھہرانے کے 33 انچ کے فاصلہ پر روبرو رکھ کر بائیں پاؤں کو سیدھے پاؤں سے ملا لیکر کھڑے ہوجائیں۔

اوپر کہے موافق نمبر شمار کرنے کے وقت لین کا آخر نمبر طاق ہو تو "فارم ٹوس" کے کاشن پر وہ طاق نمبر کے بازو والا جسکا نمبر جفت ہے وہین کھڑا ہوجائے - اس کے عوض آخر کا طاق نمبر والا پیچھے جانا ہوگا - اس طرح کرنے سے "فرنٹ ریانک" (روبروکی لین) کے بائین طرف دوسرے کے پیچھے کوئي نہین رہتا - اسکو "بلانک فیل" کہتے ہین ۔

اس طرح ایک کے پیچھے ایک دو لین رہنے کے وقت "ابوٹ ٹرن" ہوجائین تو "فرنٹ ریانک" "ریر ریانک" ہوجاتی ہے اور "ریرریانک" "فرنٹ ریانک" ہوجاتي ہے - اس وقت بلانک فیل مین رہنے والا آدمي "فرنٹ ریانک" مین جانا چاہئے مارچکي حالت مین بھي اسي طرح "فرنٹ ریانک" بن جانا ہوگا - لیکن جلد نہ جاکر "سٹپ آوٹ" کے ذریعہ یعنے قدم کے فاصلہ کو کچھہ دراز کرلیکر روبروکي لین مین جا ملے ۔

## 22 Marching as in File.

## مارچنگ ان فیل 22

(1) لین مین جب کھڑے ہون اور Right turn "ریٹ ٹرن" کا کاشن دین تو فوراً ٹرننگ مین کہے موافق عمل کرین ایسا کھڑے ہونے کو "فیل" کہتے ہین - فیل مین رہنے کے وقت پر آدمي اپنے سامنے کے آدمي کے برابر کور کرلیکر کھڑا رہے ۔

Quick march = " کوئیک مارچ " کا لفظ سنتے ہي
تمام کے تمام پورے قدم کے ساتھ چلنا شروع کرین
ہر آدمي کے درمیان جو جگھہ خالي ہے اسکے فاصلہ کا
فرق نہ ہونے پائے - نیچے نہ دیکھنا چاہئے اور نہ
پیچھے جھکین - روبرو والا آدمي اپنے سامنے کسي
چیز پر نشان کر لیکر چلنا چاہئے - باقي پچھلے والے لوگ
اپنے روبرو والے آدمي کو کور کرنا چاہئے .

Squad halt left (right) turn = " سکواڈ ہالٹ
لفٹ ( ریٹ ) ٹرن " تمام لڑکے کھڑے ہوکر جد ہر
اشارہ دیا گیا ہے ادہر پھرنا چاہئے اگروہ برابر مارچ
کئے ہون تو اُنکا " ڈرس " برابر رہیگا .

(2) لین مین جب مارچ کر رہے ہون اور Right turn
" ریٹ ٹرن " کا کاشن دین تو فوراً سب کے سب
سیدھي طرف پھرکر " فیل " مین چلنا شروع کرین .

Left (right) turn = " لفٹ ( ریٹ ) ٹرن " - کہتے
ہي تمام کے تمام بائین ( سیدھي ) جانب پھرکر " لین "
مین پہلے کے موافق چلنا ہوگا .

## 23 Changing Direction as in File.

## 23 چینجنگ ڈیرکشن آزان فیل

سکواڈ فیل مین مارچ کرنے کے وقت Right wheel
" ریٹ وھیل " کا کاشن دیتے ہي " فیل " کا پہلا آدمي
اپني سیدھي طرف 90 ڈگري کا زاویہ قائم بناتا ہوا

بغیر کھڑے ہونے کے سیدھي طرف مین چلے اور تمام
لوگ اس کے پیچھے برابر طور پر کور کرتے جائین اور
درمیاني فاصلہ برابر رہے - لیکن ان کا پاؤن دائرے
کے برابر پھرتا ہو تو اندروني جہت کے قدم کا فاصلہ
کچھہ کم کرے ۰

سکواڈ مین صرف چند لوگ " وہیل " کي حالت
مین رہنے کے وقت سکواڈ کو کھڑے کرنے کے لئے یا " مارک
ٹیم " کرنے کے لئے یا سٹپ شارپ کرنے کے لئے اشارہ دین
تو وہ لوگ جو " وہیل " نہ کئے ہون " ریر فیل کور "
کہتے ہي اگر ضرورت ہو تو " ڈیاگونل مارچ " کے
ذریعہ " کور آف " ہو جانا چاہئے ۰

## 24 Men Marching as in File Forming up into File.

## 24 من مارچنگ آز اِن فیل فارمنگ اَپ اِن ٹو فیل

" سکواڈ " دائین یا بائین طرف جب مارچ کررہي
ہو تو بائین طرف یا سیدھي طرف " فارم " ہونے کے لئے
On the right (or left) form squad کاشن دینا ہو تو
آن دی ریٹ یا لفٹ فارم سکواڈ کہتے ہي پہلا آدمي
" مارک ٹیم " کرنا ہوگا - باقي تمام لوگ جدھر اشارہ
دئے ہین ادھر کچھہ ایک پھر کر پہلے والے کي لین پر
جاکر اپنے اپنے مقام پر کھڑے ہو جائین اور ڈرس برابر
کرتے ہوے " مارک ٹیم " کرتے رہین " سکواڈ " جب
" فارم " ہو جائے تو فارورڈ کہتے ہي سکواڈ ربرو بڑہے ۰

ایسا ہي اگر کھڑے ہونا ہو تو " اٹ دی ہالٹ ریٹ (یا لفٹ) فارم سکواڈ کا کاشن دینا ہوگا " اس وقت پہلا آدمي بغیر " مارک ٹیم " کے کھڑا ہوجائے - باقي تمام کے تمام پہلے والے کي لین پر برابر کھڑے ہوجائین •

Rear rank = " ریر ریانک " کي سیدھي جانب " فرنٹ ریانک " رہنے کے وقت " اٹ دی ریٹ (یالفٹ)" فارم سکواڈ کہتے ہي فرنٹ ریانک کا پہلا آدمي " ریر ریانک " کے پہلے والے کے (فرنٹ ریانک کے پہلے والے کے) سامنے دو قدم جانا چاہئے - باقي " سنگل فیل " مین کہے موافق عمل کرین •

## 25 The Formation of Fours.

## دی فارمیشن آف فورس 25

چار چار آدمي مل کر چلنے کا عام رواج ہے اور روبرو والون مین اور آپ مین جو فاصلہ ہے اس فاصلہ مین کمي بیشي نہ ہونے کي عادت کرین چار چار آدمیون کو الگ کرنے سے - ترتیب سہولت اور آساني پیدا ہوتي ہے •

Test of marching = " ٹسٹ آف مارچنگ " (آزمایش رفتار) چار چار آدمي جب مل کر چل رہے ہون تو ان کو " لین " بنا نیکے وقت ان کي جو حالت رہتي ہے وہي ٹسٹ آف مارچنگ کہلاتي ہے - اس لئے کہ اس لین مین نا دانستگي اور بے ترتیبي نہ پیدا ہوکر سکواڈ فارم فورس ہونے کے پہلے رہے موافق برابر فرنٹ ہوئي ہو تو

رفتار بھي برابر رہتي ہے - ڈرل سکھلانے کے وقت
انسٹرکٹر بار بار اوپر کہے موافق ان کي آزمایش کرتے
رہنا ضرور ہے اور درمیاني فاصلہ کے برابر کر لینے مین
کچھ سستي ہو تو اسکو فوراً درست کرلینا ضرور ہے
یہ بھي معلوم کرانا ضرور ہے کہ " آڈ نمبرس " والے
" ریٹ فیل " اور " ایون نمبرس " والے " لفٹ فیل "
ہین " فارمنگ فورس " ہونے کے وقت بائین طرف آخر
مین ہمیشہ چار آدمي رہنے کے لئے " سکواڈ " کے آخر
مین رہنے والي فیل پیچھے جانا چاہئے اور بائین
طرف کي آخر سے دوسري فیل وہین کھڑی رہے ۔

Form fours = " فارم فورس " یہ کام کرنے کے لئے
جیسا کہ " فارم ٹوس " مین کہا گیا سکواڈ کو کھڑے
کرین - سامنے اور پیچھے کي لین کا درمیاني
فاصلہ 66 انچ رہنا ضرور ہے " فارم فورس " کہتے ہي
" فارم ٹوس " مین کہے موافق دونون لین کے تمام
جفت نمبر والے پیچھے جانا ہوگا ۔

Re-form two deep = " ری فارم ٹوڈیپ " کہتے ہي
" ری فارم " ریانک مین کہے موافق تمام جفت نمبر
روبرو اپنے اپنے پہلے مقامون پر کھڑے ہوجائین ۔

## 26 Forming Fours to a Flank.

## فارمنگ فورس ٹو اے فلانک 26

Form fours = " فارم فورس " کہتے ہي اوپر کہے
موافق عمل کرین ۔

Right (left) turn = " ریٹ (لفٹ) ٹرن " کہتے ہي سیدھي یا بائین جانب پھر جائین۔

Left (right) turn = " لفٹ (ریٹ) ٹرن " کہتے ہي بائین یا سیدھي جانب پھرکر اوپر کہے موافق " ری فارم ٹوڈیپ " ہو جائین- سکواڈ فورس (چارچار) مین رہنا ضرور ہے تو - In fours left or right turn " اِن فورس لفٹ آر ریٹ ٹرن " کا کاشن دینا ہوگا۔

جب " سکواڈ پلانک " (جہت) کي طرف یعنے ریٹ (یا لفٹ) ٹرن کي حالت مین جارہي ہو اس وقت " ریٹ (لفٹ) ٹرن " کا کاشن دین تو اشارے کي طرف پھرکر بغیر دوسرے کسي کاشن کے " ري فارم ٹوڈیپ " ہوجائین۔

(3) مارچ کرنے کے وقت - سکواڈ لین کے ذریعہ مارچ کرے یا ڈ یا گونل مین مارچ کرے اگر اس وقت " فارم فورس " کا کاشن دین توکھڑے رہنے کي حالت مین جس طرح فارم فورس کیا گیا تھا - اس طرح رفتار مین بھي کرین اسوقت " ریٹ فیل " والے تین بار " مارک ٹیم " کرنا ضرور ہے اور اسي وقت " لفٹ فیل " والے اپنے اپنے مقام پر چلے جائین۔

(4) " فیل " مین رہنے کے وقت " فارم فورس " ہونا ضرور ہے تو " لفٹ فیل " والے بازو آکر ایک قدم بڑھاکر اس کے بعد آگے (پیچھے) " ریٹ فیل " والون کے ساتھ چلنا شروع کرین اگر " ري فارم ٹوڈیپ "

ہونا ضرور ہے تو " ریٹ فیل " والے تین وقت مارک ٹیم کرین اور اسي وقت " لفٹ فیل " والے ایک قدم پیچھے (سامنے) رکھکر اس کے بعد بازو مین اپنے قدم کو لے جائین ۔

(5) " سکواڈ " لین پر یا پلانک کي طرف چل رہي ہو تو ڈیاگونل کي طرف یا دوسري کسي طرف نہ چلائین ۔

(6) " فارم فورس " مین پلانک کي طرف یعني ریٹ (لفٹ) ٹرن ہو کر چلتے رہنے کے وقت دوسری کسي جہت پر چلنا ہوگا تو اشارہ دینا ضرور ہے اور " فورس " کا ہر ایک حصہ اس پلانک والے کے موافق ہو ۔

(7) " سکواڈ " پلانک کي طرف " فورس " مین مارچ کر رہي ہو تو اس وقت ریٹ یا لفٹ کي طرف " اِن کلین " ہونے کے لئے اشارہ دیکر " اڈوانس " کے اشارے پر بائین یا سیدھی جہت " ہاف ریٹ ٹرن " ہوکر " ری فارم ٹوڈیپ " ہونا چاہئے اور لین پر برابر چلے ۔

## 27 FOURS · CHANGING DIRECTION AND FORMING SQUAD.

## فورس چینجنگ ڈیرکشن اینڈ فارمنگ سکواڈ 27

"سکواڈ فورس" مین پلانک کی طرف مارچ کر رہي ہو تو "فیل" مین کئے موافق سیدھي یا بائین جہت پر بدلانا چاہئے ہر چار آدمي 23 وین سکشن مین کہے موافق ایک ہی نقطہ ( نشان ) کے اطراف ترتیب وار "وہیل" (گردش) کرنا ہوگا صرف چند لوگ "وہیل" کئے رہنے کے وقت "ہالٹ یا مارک ٹیم" کرنے کے لئے اشارہ دین تو جو لوگ باقي رہتے ہین ان کو "ریر فورس کور" کہتے ہي ضرورت پر ڈیاگونل مارچ کے ذریعہ "کور آف" ہو کر کھڑے ہو جائین ۔



شکل نمبر 4

28 Dismiss.

28 ڈس مس

Dismiss = " ڈس مس " سنگل ریانک اور ڈبل ریانک دونون مین بھي کرا سکتے ہین ڈس مس کہتے ہی پوری ریانک والے ون اور ٹوکي آواز و حرکت سے " ریٹ ٹرن " ہوکر اعداد 3 تک شمار کرنے کے لئے جتنا وقت ہوگا اتني فرصت لیکر " فور " کو سیدھي طرف چلے جائین ۔

## CHAPTER II.

## فصل دوسری ۔

### Formation of Lines for the American System.

### آمریکن ورزش کرانے کے لئے صفون کو کھڑے کرنے کا طریقہ ۔

### Shortest on the Right, Tallest on the Left Fall in.

### شارٹسٹ آن دی ریٹ ٹالسٹ آن دی لفٹ فال اِن ۔

" فال اِن " کہتے ہي تمام پست قد سیدھی طرف اورکل اونچے قد والے بائین طرف ایک ہي لین پر استاد کے روبرو کھڑے ہو جائین جیسا کہ شکل نمبر 4 مین بتلا یا گیا ہے ۔

Attention = " اٹن شن " اٹن شن کہتے ہي پہلے لکھے موافق سيد ہے کھڑے رہين ۔

From the Right (left) Number = " فرم دي ريٹ (لفٹ) نمبر " کہتے ہي لين کي سيدھي (بائين) جہت کا پہلا آدمي اپنے سرکوکچھہ ايک دوسرے کي طرف پھير کر ايسي بلند آواز سے ون - One کہے کہ پوري لين کو اس آواز سنائي دے اور فوراً دوسرا پہلے آدمي کے موافق گردن پھير کر بلند آواز سے ٹو - Two کہے اسي طرح سب کے سب اپنے اپنے نمبر کہنے کے بعد سرون کو سيد ہے رکھہ کر " اٹن شن " کي حالت مين کھڑے ہوجائين ۔

## 2 From the Right (Left) in Twos Number.

## فرم دی ریٹ (لفٹ) ان ٹوس نمبر 2

پہلے کے موافق سيدھي (بائين) جانب والا جس طرح نمبر کہا ہے اسي طرح پہلا آدمي ون - One اور دوسرا آدمي ٹو - Two پھر تيسرا آدمي ون - One اور چوتھا آدمي ٹو - Two يون ہي لين کے سارے لوگ 1 ، 2 - 1 ، 2 - 1 ، 2 نمبر کہتے جائين ۔

## 3 From the Right (Left) in Threes Number.

## فرم دی ریٹ (لفٹ) ان تریس نمبر 3

جماعت کي سيدھي (بائين) جہت کا پہلا آدمي ون - One دوسرا ٹو - Two اور تيسرا ٹري - Three

پھر چوتھا ون - One پانچوان دو - Two اور چھٹا
تري - Three اسي طرح سب کے سب 1 , 2 , 3 -
1 , 2 , 3 اور 1 , 2 , 3 کہتے ہوئے نمبر پورے کرین ۰

4 FROM THE RIGHT (LEFT) IN FOURS NUMBER.

فرم دي ریٹ (لفٹ) اِن فورس نمبر 4

سیدھي ( بائین ) جہت والا شروع کا ادمي
ون - One دوسرا ٹو - Two تیسرا تري - Three
چوتھا فور - Four اور پانچوان ون - One چھٹا
ٹو - Two ساتوان تري - Three اٹھوان فور - Four
اسی طرح 1 , 2 , 3 , 4 اور 1 , 2 , 3 , 4 کہتے ہوئے
پوری لین کے لوگ نمبر کہنا ہوگا ۰
"اوپن اردر مارچ" = Open order march
مارچ کہتے ہي نمبر ون - One والے سب کے سب
اپنے مقام پر ہي کھڑے رہین نمبر ٹو - Two والے
تمام 2 قدم - نمبر تري - Three والے تمام 4 قدم اور
نمبر فور - Four والے تمام 6 قدم - اپنے سامنے سیدھے
بڑھ کر کھڑے ہو جائین اور لین کو درست کر لین ۰
( دیکھو شکل نمبر 5 )

## 5 Open Order March.

## اوپن آرڈر مارچ 5

نمبر فور والے
اپنے مقام پر ہي
کھڑے ہو جائين
نمبر تری والے
2 قدم - نمبر ٹو
والے 4 قدم اور
نمبر ون والے 6
قدم روبرو بڑھ کر
اپني لين درست
کرتے ہوئے کھڑے
ہو جائين ۰



شکل نمبر 6

Right turn = " ریٹ ٹرن " پہلے کہے گئے موافق عمل کریں ۔
Open order march = " اوپن آرڈر مارچ " کہتے ہی نمبر ون - One والے لفٹ ٹرن ہوکر 6 قدم روبرو



شکل نمبر 7

بڑھ کر کھڑے ہو جائیں نمبر ٹو - Two ٹري - Three والے نمبر ون - One والوں کے مقام پر یکے بعد



شکل نمبر 8

دیگرے آکر لفٹ ٹرن ہوکر نمبر ٹو والے 4 قدم نمبر ٹري والے 2 قدم روبرو بڑھ کھڑے ہو جائیں نمبر فور والے نمبر ون والوں کے مقام پر آکر لفٹ ٹرن ہوکر وہیں کھڑے ہو جائیں ۔
Left turn = " لفٹ ٹرن " پہلے کے موافق عمل کریں ۔
Open order march = " اوپن آرڈر مارچ " کہتے ہی نمبر فور والے تمام " ریٹ ٹرن " ہو کر 6 قدم روبرو بڑھ کر کھڑے ہوجائیں نمبر تری اور نمبر ٹو والے نمبر فور والوں کے مقام پر آکر ریٹ ٹرن ہوکر نمبر تري والے چار قدم نمبر ٹو والے 2 قدم

آ کر کھڑے ہو جائیں نمبر ون والے نمبر فور والون کے مقام پر جا کر ریٹ ٹرن ہو کر وہین کھڑے ہو جائین ۔

ان چار قسم کے اوپن آرڈر مین کوئی ایک قسم کرانے کے بعد لین کی درستی و نادرستی دیکھکر یکسرسیزکرانا شروع کرین ۔

Left incline = ” لفٹ ان کلین “ پہلے کہے موافق سب کے سب ہاف لفٹ ٹرن ہونا چاہئے ۔

ایسے موقع پر جب کہ لین کی سیدھی طرف پست قد اور بائین جہت اونچے قد والے ہون تو ” لفٹ ان کلین “ کروانا چاہئے ۔

اگر ” ریٹ ان کلین “ کرائین تو اونچے قد والے روبرو اور پست قد پیچھے ہوجانیکی وجہ پست قدون کا کام استاد کو نظر نہین آتا اس لئے پست قد والون کو روبرو کھڑا کرکے یکسرسیزکروانا چاہئے ۔

## 6 Fingers Bending and Stretching.

## فنگرس بنڈنگ اینڈ سٹرچنگ 6



شکل نمبر 9

One = ” ون “ کہتے ہی بازؤن کو سیدھے اور گھٹ بناکر رانون سے لگائے ہوئے انگوٹھا اوپر رہے موافق انگلیان بند کرکے مضبوط مٹھی باندھے ۔



شکل نمبر 10

Two = " ٹو " کہتے ہي مٹھي کھول کر انگلیون کو الگ الگ کرکے کف دست ( ہتھیلي ) اچھی طرح کشادہ کرین ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي پہلے کہے موافق ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اعداد شمار کرکے جلد جلد مٹھي بند کرین اورکھولین ۔

## 7 Wrist Bending and Stretching.

## رسٹ بنڈنگ اینڈ سٹرچنگ 7

One = " ون " کہتے ہي سیدہے نیچے چھوڑے ہوے ہاتھون کو پنجون کے نزدیک اندرونی جہت



شکل نمبر 11



شکل نمبر 12

مین اچھی طرح خم کرین اور انگلیون کو اچھي طرح سیدہي اور ملي ہوئي رکھین ۔

Two = " ٹو " کہتے ہي پہونچے سے ہاتھون کو پیچھے کي طرف اچھی طرح خمیدہ کرین ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اعداد شمار کر کے پہلے موافق عمل کرین ۔

انگلیون اور پہونچون کي یکسرسیز " فرنٹ ہاری زانٹل " اور فرنٹ ورٹیکل اور سیڈ ہاری زانٹل مین بھی کرا سکتے ہین ۔

## 8 Fore Arm Bending and Stretching.

## فور آرم بنڈنگ اینڈ سٹرچنگ 8

One = " ون " کہتے ہي کہنیون کو موڑ کر کلائي کے حصہ کو رٹھون سے اچھی طرح جما کر ہتھیلیون کو



شکل 13



شکل 14



شکل 15



شکل 16

ایک دوسرے کے مقابل رکھتے ہوئے انگلیون کو مونڈ ہون سے لگا نیکے لئے پھرتي کے ساتھ ہاتھون کو اوپر اٹھانا چاہئے ۔

Two = " ٹو " کہتے ہي ہاتھون کو نیچے چھوڑ کر بازون سے جما لیکر کھڑے ہو جائین ۔

Begin = " بگن " کي آواز سنتے ہي ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اعداد شمار کرتے ہوے اوپر کہے موافق عمل کرین ۔

یہ یکسرسیز فرنٹ ہاری زانٹل اور فرنٹ ورٹکل اور سیڈ ہاری زانٹل مین کرا سکتے ہین ۔

## 9 Small Arm Circles.

## سمال آرم سرکلس 9

Start = " سٹارٹ " کہتے ہی بازوؤن کو ( جسم کو (خمیده نہ کرکے ) سخت بنا کر مونڈھون کو سیدہے رکھکر چھوٹے دائرے کے موافق بازوؤن کو باہر کي طرف جلد جلد ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک شمار کرتے ہوئے گھمائین۔



شکل نمبر 17

یہ ورزش حالت پوزیشن اور فرنٹ ہاري زانٹل اور ورٹکل مین کرائین ۔

## 10 Turning of Arms and Fore Arms.

## 10 ٹرننگ آف آرمس اینڈ فور آرمس



One = " ون " کہتے ہي جسم کو بغیر حرکت کے پھرتي کے ساتھ بازو اور دست اچھي طرح سے اندر کي طرف پھرائیں اور انگلیاں اچھي طرح سے سیدھي رکھیں ۔

شکل نمبر 18



Two = " ٹو " کہتے ہی بازو اور ہاتھ اچھي طرح سے باہر کي طرف گھمائیں اور انگلیاں اچھي طرح سیدھي رکھیں ۔

شکل نمبر 19

یہ ورزش حالت پوزیشن اور فرنٹ اور ورٹکل نیز سیڈ ہاري زانٹل مین بھي کرائیں ۔

## 11 Large (Full) Arm Circle.

## لارج (فل) آرم سرکل 11

Ready = " رڈی " کہتے ہي فرنٹ ہاری زانٹل کے موافق کھڑے ہوجائیں۔

Start = " سٹارٹ " کہتے ہی بازوؤن کو خم نہ کر کے پیچھے سے روبروکي طرف ایک سے آٹھ اور آٹھ سے ایک تک گھمائین ایسا پھرانے مین ایک وقت پھرانے کے بعد دوسرے وقت پھرانے کے لئے بازوؤن کو مقام ابتداء پر آتے ہي کچھ ایک کھڑا کر کے گھمائین۔



شکل نمبر 20

## 12 Large (Full) Arm Circle in (Out)

## لارج (فل) آرم سرکل ان (اوٹ) 12

Ready = " رڈی " کہتے ہی کھڑے ہوجائین۔

Start = " سٹارٹ " کہتے ہي جسم سیدھا رکھکے مونڈھون کو مرکز بنا کر دائرے کي شکل مین بازوؤن



کو جسم کے روبرو اندر (باہر)
کي طرف ایک سے آٹھ اور
آٹھ سے ایک تک اعداد کہتے
ہوئے جلد جلد گھمائیں ۔
ایسا گھمانے کے وقت
ایک وقت پھرانے کے بعد جب
بازو مقام ابتدا پر آتے ہیں تو
دوسرے وقت پھرانے کے لئے
کچھ ایک ٹھہرائیں ۔

شکل نمبر 21

## 13 Arms Swinging.

## آرمس سونگنگ 13

Start = " سٹارٹ " کہتے ہي بازوؤن اور انگلیون
کو اچھي طرح سے سیدھي کرلیکر بازوؤن
کو مضبوط بنا کر نصف دائرے کي شکل
پر جلد جلد پیچھے اور آگے ایک سے
آٹھ اور آٹھ سے ایک تک بازوؤن
کو ہلائیں ۔



شکل نمبر 22

## 14 Arms to Side Horizontal to Position.

## آرمس ٹو سیڈ ہاری زانٹل ٹو پوزیشن 14

Left one = " لفٹ ون " کہتے ہی بائین بازوکو



بغیر خمیدہ کرنے کے ہاتھ کي پیٹھ اوپر کر لیکر مونڈہے کے برابر ہاتھ مضبوط کر لیکر پھرتي سے اوپر اٹھائین اور مونڈہے و بازوکو کچھ ایک پیچھے کي طرف ہٹائین ۔

شکل نمبر 23

Two = " ٹو " کہتے ہي بازو کو نیچے چھوڑ کر اٹن شن کي حالت مین ہوجائین ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي ایک سے آٹھ تک اور آٹھ سے ایک تک اعداد شمار کرتے ہوئے اوپر کہے موافق بازوکو اوپر اٹھائین اور نیچے چھوڑ دین ۔

اس طرح بائین بازو کي ورزش ہونے کے بعد سیدہے بازوکي ورزش کرنیکے لئے اوپر کہے موافق ون اور ٹو کا کاشن دینے کے عوض " ریٹ بگن " کا اشارہ دے سکتے ہین ۔



شکل نمبر 24

" ریٹ بگن " = Right begin
کہتے ہي اوپر بائین بازو کے لئے
کہے موافق ایک سے آٹھ اور
آٹھ سے ایک تک شمار کرتے ہوئے
سیدہے بازو کو اوپر نیچے حرکت
دین ۔

اس طرح سیدہے بازو کي حرکت (ورزش)
ہونے کے بعد فوراً ایک بار سیدہے بازوکي اور ایک بار
بائین بازو کی ورزش کرانے کے لئے " الٹرنیٹ "
کا کاشن دین ۔

" الٹرنیٹ بگن " = Alternate begin کہتے ہي
اوپر کہے موافق ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک
اعداد شمار کرتے ہوئے " ون " بائین بازو اوپر اٹھاکر
" ٹو " کو نیچے چھوڑ دین " تری " سیدہا بازو اوپر
اٹھاکر " فور " نیچے چھوڑ دین " فیو " دوبارہ
بایان بازو اوپر اٹھاکر " سکس " نیچے چھوڑ دین
اسي طرح پر اعداد پورے کر لین ۔

اس طرح الٹرنیٹ مین ورزش ہو نیکے بعد
ایک بازو دوسرے بازوکے مقابل مین ورزش کرنے
کے لئے [1] فالوس کا کاشن دین ۔

---

[1] لام کے پیش کو مجہول سے پڑہین ۔

Follows begin = " فالوس بگن " کہتے ہي
" ون " بایان بازو اوپر اٹھا کر " ٹو " نیچے
چھوڑین اور اسي " ٹو " کے وقت سیدہا بازو اوپر
اٹھائین " تری " سیدہا بازو نیچے چھوڑ کر اسي
وقت مین بایان بازو اوپر اٹھائین اس طرح ایک سے
8 تک اور 8 سے ایک تک ایک بازو کے مقابل مین
دوسرے بازو سے کام کرین یہ " فالوس " کي ورزش
ہو نے کے بعد دو بازو کو بھي ایک ہي وقت ورزش
کرنے کے لئے " ڈبل بگن " کا کاشن دین ۔

Double begin = " ڈبل
بگن " کہتے ہي دونون
بازوؤن کوبھي ایک ہي وقت
مین ایک سے 8 تک اور 8 سے
ایک تک اوپر اٹھا کر نیچے
چھوڑین ۔



شکل نمبر 25

## 15 Arms to Side Vertical to Position.

## 15 آرمس ٹو سیڈ ورٹیکل ٹو پوزیشن

Left one = "لفٹ ون" کہتے ہی بائین بازو کو



انگلیان سیدہی رکھتے ہوئے بائین طرف کی جہت سے اوپر اٹھا کر مونڈہے پر سیدہا کھڑا کرین ہتھیلی سیدہی جہت کی طرف پھری رہے۔

Two = "ٹو" کہتے ہی بایان بازو نیچے چھوڑکر "اٹن شن" ہو جائین۔

شکل نمبر 26

Begin = "بگن" کہتے ہی اوپر کہے موافق ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اوپر ون اور ٹو مین کہے موافق عمل کرین۔



Right one = "ریٹ ون" کہتے ہی جیسا کہ بائین بازو کو ون اور ٹو مین عمل کیا گیا اسی طرح سیدہے بازو کو بھی ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اوپر اٹھا کر نیچے چھوڑین اور ہتھیلی بائین جہت کی طرف پھری رہے۔

شکل نمبر 27

Alternate begin = " الٹرنیٹ بگن " کہتے ہي " سیڈ ہاري زانٹل " مین کہے موافق یکے بعد دیگرے بازوؤن کو ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک اوپر اٹھا کر نیچے چھوڑین ۰

Follows begin = " فالوس بگن " کا کاشن دیتے ہي " سیڈ ہاری زانٹل " مین کہے موافق عمل کرنا ہو گا ۰



Double begin = " ڈبل بگن " کہتے ہي اوپر کہے موافق دونون بازوؤن کو ایک ہي وقت ہتھیلیون کو ایک دوسرے کے مقابل رکھے ہوئے 8 وقت اوپر اٹھاکر 8 وقت نیچے چھوڑین ۰

شکل نمبر 28

## 16 Arms to Front Horizontal to Position.

## 16 آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل ٹو پوزیشن

Left one = " لفٹ ون " کہتے ہي بائین بازو اور انگلیون کو سیدہے رکھکر اور کچھہ ایک سخت بنا کر روبروکي جہت مین مونڈھون کے برابر اوپر اٹھائین ہتھیلي سیدھي طرف پھري رہے ۰

Two = " ٹو " کہتے ہي بائین بازو کو نیچے چھوڑکر " اٹن شن " ہوجائین ۰

„ لیڈ اوٹ " = Leed out کہتے ہي فیل کا پہلا آد مي جو دائرے پر گھوم رہا ہو چھوڑ کر سید ہا چلے پچھلے تمام آد مي اسي کي پیروی کرے ۔



شکل نمبر 135

„ لیڈنگ ریٹ (لفٹ) سپي رل " = Leeding right (left) spiral کہتے ہي فیل کا پہلا آد مي اسکرو کي میخ کے پھیر کے موافق پہلے پہل بڑا پھیر اور بعد چھوٹا اسی طرح پھرتا ہوا مرکز پر پہنچ کر پھر اسي طرح شکل نمبر 136 کے موافق واپس ہو جائے اور اس کے پیچھے والے سب کے سب اس کي پیروي کریں ۔



شکل نمبر 136

Leeding out = "لیڈ نگ اوٹ" سکرو کے پھیروں کے موافق پھرکر واپس آنے کے بعد مذکور کاشن دینے ہي سیدھے روبرو بڑھ جائیں ۔

وہ ورزش جو دو وقت شمار کرتے ہوئے کي جاتي ہیں پوزیشن آف اٹن شن کے سوائے دوسرے حالتوں میں بھي کھڑے کرکے کروا سکتے ہیں اس طرح جدا جدا حالتوں میں کھڑا کرنے کو (Derived) ڈریوڈ پوزیشن (حالت افتراق) کہتے ہیں ۔

(1) Arms bend to chest place = "آرمس بنڈ ٹو چسٹ پلیس" کہتےہي شکل نمبر 32 کے موافق کھڑے ہو جائیں ۔

"آرمس ٹو سیڈ ہاری زانٹل ٹوبنڈ ٹوچسٹ" بگن کہتےہي سیڈہاری زانٹل میں کہےموافق شکل نمبر 25 کے موافق کرکےفوراً آرمس بنڈ ٹوچسٹ میں کہےموافق شکل نمبر 32 کے مطابق عمل کریں اسي طرح جلد جلد ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کرنا ہوگا ۔

(2) Arms to front horizontal to bend to chest =

"آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل ٹو بنڈ ٹو چسٹ" بگن کہتےہي فرنٹ ہاری زانٹل میں (شکل نمبر 29 کے برابر) کھڑے ہوکر فوراً شکل نمبر 32 کے موافق جلد جلد ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کریں ۔

" فرنٹ ورٹکل کلاسپ ٹو بنڈ ٹو چسٹ " بگن کہتے ہي ورٹکل کلاسپ میں (شکل 35 کے برابر) کھڑے موافق کھڑے ہوکر فوراً شکل نمبر 32 کے موافق پوزیشن میں آجائیں (ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کریں ۰)

" ہپس فرم ٹو آرمس بنڈ ٹو چسٹ " بگن کہتے ہي ہپس فرم میں (شکل 38 کے برابر) کھڑے موافق کھڑے ہوکر فوراً شکل 32 کے موافق ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کرنے کے بعد پوزیشن میں آجائیں ۔

" آرمس بنڈ ٹو شولڈرس بنڈ ٹو چسٹ " بگن کہتے ہي آرمس بنڈ ٹو شولڈرس میں شکل 31 کے موافق کھڑے ہوکر فوراً شکل 34 کے پوزیشن میں آجائیں (ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کریں ۰)

اسي طرح آرمس ٹو سیڈ ہاری زانٹل - آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل - آرمس ٹو سیڈ ورٹکل - آرمس ٹو فرنٹ ورٹکل - آرمس بنڈ ٹو شولڈرس - ہپس فرم - ہڈ پرس - ہڈ کلاسپ اور سیڈ ورٹکل کلاسپ ان پوزیشنوں میں کھڑے ہوکر اوپر آرمس بنڈ ٹو چسٹ میں کہے موافق عمل کریں - " ری پلیس " اٹن شن کھڑے ہو جائیں ۔

" آرمس ٹو سیڈ ورٹیکل ٹو بنڈ ٹو چسٹ " بگن
کہتے ہی سیڈ ورٹیکل میں شکل 30 کے برابر کھڑے موافق
کھڑے ہوکر فوراً شکل 32 کے پوزیشن میں آجائیں
اسی طرح جلد جلد ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک
عمل کریں ۔

" آرمس ٹو فرنٹ ورٹیکل ٹو بنڈ ٹو چسٹ " بگن
کہتے ہی فرنٹ ورٹیکل میں شکل نمبر 30 کے برابر
کھڑے موافق کھڑے ہوکر فوراً شکل 32 کے پوزیشن میں
آجائیں ( ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک تک عمل کریں ) ۔

" ہڈ پرس پوزیشن ٹو آرمس ٹو بنڈ ٹو چسٹ "
بگن کہتے ہی ہڈ پرس پوزیشن میں شکل 34 کے برابر
کھڑے موافق کھڑے ہوکر فوراً شکل نمبر 32 کے موافق
پوزیشن میں آجائیں ( ایک سے 8 تک اور 8 سے ایک
تک عمل کریں ) ۔

## بازو اور پاؤں کی ایک ہی وقت میں کی جانے والی وہ ورزشیں جو شمار کرتے ہوئے کرائی جاتی ہیں ۔

(1) آن دی ٹوس ریز وتھ آرمس ٹو سیڈ
ہاری زانٹل ٹو پوزیشن ۔

(2) ہاف نی بنڈ وتھ آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل ٹو پوزیشن ۔

(3) لفٹ ٹو سیڈ ٹوٹچ وتھ آرمس ٹو سیڈ ورٹکل ٹو پوزیشن ۔

(4) آرمس ٹوسیڈ ورٹکل وتھ ڈبل ٹوٹچ وتھ جنپ ٹو پوزیشن ۔

(5) آرمس ٹو سیڈ ہاری زانٹل وتھ فارورڈ ٹوٹچ ٹو پوزیشن ۔

(6) آرمس ٹو سیڈ ہاری زانٹل وتھ فل نی بنڈ ٹو پوزیشن ۔

(7) ہڈ کلاسپ پوزیشن وتھ بیاک ورڈ ٹوٹچ ٹو پوزیشن ۔

(8) آرمس بنڈ ٹو شولڈرس وتھ فارورڈ چارج ٹو پوزیشن ۔

(9) آرمس بنڈ ٹو چسٹ وتھ سیڈ ٹو ٹچ ٹو پوزیشن ۔

(10) آرمس ٹو ہاري زانٹل وتھ لگ ریزنگ بیاک ورڈ ٹوپوزیشن ۔

(11) ہڈ کلاسپ پوزیشن وتھ سیڈ چارج ٹو پوزیشن ۔

## وہ ورزیشیں جو چار ( 1 - 2 - 3 - 4 ) تک شمار کرتے ہوئے کی جاتی ہیں ۔

1 ون - آرمس سیڈ ہاری زانٹل -
2 ٹو - آرمس بنڈ ٹو چسٹ -
3 تری - ون پوزیشن
4 پوزیشن آف اٹین شن -
بگن

" بگن " کہتے ہی ون کے کاشن پر سیڈ ہاری زانٹل میں کہے موافق شکل نمبر 25 کے برابر کرکے فوراً " ٹو " کے کاشن پر بنڈ ٹو چسٹ میں کہے موافق شکل نمبر 32 کے برابر کرکے تری کے کاشن پر دوبارہ نمبر 25 کے برابر کرکے فور کے کاشن پر فوراً اٹین شن ہوکر شکل نمبر ایک کے موافق کھڑے ہوجائیں ۔

---

1 ون - آرمس بنڈ ٹو چسٹ -
2 ٹو - آرمس سیڈ ہاری زانٹل -
3 تری - ون پوزیشن
4 فور - پوزیشن -
بگن

بگن کہتے ہی " ون " کے کاشن پر بنڈ ٹو چسٹ میں کہے موافق شکل نمبر 32 - " ٹو " کے کاشن پر سیڈ ہاری زانٹل میں کہے موافق شکل 25 " تری " کے کاشن پر دوبارہ شکل 32 کے موافق ہوکر " فور " کے کاشن پر فوراً اٹین شن ہوکر کھڑے ہوجائیں ۔

(1) "ون" آرمس بنڈ ٹوشولڈرس۔ ٹو۔ آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل ۔ تری ۔ ون پوزیشن ۔ فور ۔ پوزیشن۔

(2) "ون" آرمس ٹوسیڈ ورٹکل ۔ ٹو۔ فرنٹ ورٹکل ۔ تري ۔ ون پوزیشن ۔ فور۔ پوزیشن۔

(3) "ون" آرمس ٹو فرنٹ ہاری زانٹل ۔ ٹو۔ آرمس ٹوسیڈ ہاري زانٹل۔تری ۔ ون پوزیشن فور ۔ پوزیشن۔

(4) "ون" ہپس فرف ۔ ٹو ۔ آرمس ٹوبنڈ ٹو چسٹ ۔ تري ۔ ون پوزیشن ۔ فور۔ پوزیشن۔

(5) "ون" ہڈ پرس پوزیشن ۔ ٹو۔ آرمس سیڈ ہاری زانٹل ۔ تری ۔ون پوزیشن۔ فور۔پوزیشن۔

(6) "ون" آرمس ٹوسیڈ ہاري زانٹل ۔ ٹو۔ سیڈ ورٹکل کلاسپ ۔ تری ۔ ون پوزیشن ۔ فور۔ پوزیشن۔

(7) "ون" ہپس فرم ۔ ٹو۔ آرمس ٹوسیڈ ہاري زانٹل ۔ تری ۔ ون پوزیشن ۔ فور۔ پوزیشن۔

(8) "ون" سیڈ ورٹکل ۔ ٹو۔ آرمس بنڈ ٹو چسٹ ۔ تری ۔ ون پوزیشن ۔ فور۔ پوزیشن۔

---

## دیباچہ ۔

اس کتاب میں جو لکھے گئے ہیں - وہ دو قسم پر منقسم ہیں - پہلے حصے کے کھیل مدرسہ کے آخری گھنٹہ میں مدرسہ میں شامل شدہ میدان میں کھلائیں ۔

دوسرے حصے کے کھیل مدرسہ بند ہونے کے بعد اچھے کھلے میدان میں کھلائیں ۔

بچون کو ایسے کھیل کھلائیں جس سے بچون میں انصاف پسندی - چالاکي - جرأت وغیرہ پیدا ہو ۔

کھیلنے کے وقت پر اس بات کي نگراني ضرور ہے کہ بچون میں دھوکا دہي کا خیال ہرگز نہ آنے پائے - اسي لئے ہر کھیل میں استاد کي حاضری ضروري و لازمي ہے ۔

آرشا ماسپیا
ڈرل اور جیمناسٹک انسٹرکٹر
ٹریننگ کالج میسور ۔

———————

## حصهٔ اول ۰

### 1 BACKWARD AND FORWARD RELAY.

### بیاک ورڈ اور فارورڈ رلے 1

( باري باری آگے اور پیچھے دوڑ نے کا کھیل )

پہلے پہل دو جماعتیں بنا ئیں - جن سے ہر ایک میں 10 یا 12 سے زیادہ طلباء نہ ہوں اور اِن دونوں جماعتوں کو فیل کي صورت میں اس طرح کھڑا کریں کہ دونوں جماعتوں کے روبرو والے دونوں طالب العلم ایک ہی خط پر مستقیم پر کھڑے رہیں اور دونوں جماعتون کا درمیاني فاصلہ تین فیٹ سے کم نہ ہو روبرو والے کھڑے ہوکے لین سے تین فیٹ فاصلہ پر اس کے مقابلہ میں اور ایک خط مستقیم کھینچیں - جو اچھي طرح نظر آتا ہو - پھر اس خط مستقیم کے مقابل میں 10 گز دوري پر اور ایک خط مستقیم کھینچیں جو صاف طور پر نظر آتا رہے ۰

Ready = " رڈي " یہ اشارہ دیتے ہي فیل کے سامنے والے ان کے سامنے تین فیٹ دوري پر رہنے والي لین پر ایڑیاں ٹیک کر اُن اُن کي فیل کي طرف منہہ کر کے کھڑے رہیں ۰

Begin = "بگن" کہتے ہي تين فيٹ فاصلہ والی لين پر کھڑے ہوئے دو لڑکے (فيل کے سامنے والے) فوراً پيچھے کي طرف دوڑ کر دس گز دوري پر نشان کردہ خط (Goal - گول) پر پہنچکر پھر روبرو دوڑ کے آ کر اپني اپني فيل کے نمبر 2 والوں کے شانوں کو چھوکر الگ کھڑے ہوجائيں ۔

لين کے سامنے والے پچھلے پير دوڑنا شروع کرتے ہيں اس فيل کے نمبر 2 والے نمبر 1 والوں کے مقام پر جاکر اپني اپني فيل کی طرف منہہ کر کے کھڑے ہوجائيں اور سيدہا بازو سيدھي طرف مونڈھے کے برابر اٹھا کر کھڑے رہيں پہلے نمبر والے دوڑکر آکر بازوؤں کو چھوتے ہي فوراً بازوؤں کو نيچے چھوڑ کر پچھلے پير دوڑتے ہوئے نشان کردہ لين پر پہنچکر روبرو دوڑکر آئيں ۔ ان کے مقام پر ان کے مانند اپنے بازوؤں کو اٹھا کر کھڑے ہوئے نمبر 3 والوں کے بازوؤں کو چھوکر پہلے نمبر والے جہاں کھڑے ہوں وہاں کھڑے ہوجائيں - نمبر 3 والے بھی اسي طرح نمبر 4 والوں کے بازوؤں کو چھونا ہوگا اسي قسم سے سب کے سب يہ عمل کر کے نيز اخري نمبر والے بھي اسي طرح دوڑکر آکر اپني لين والوں ميں مل جائيں ۔ ايسا کرنے کے بعد جو جماعت اس عمل کو جلد کرليتي ہے وہي شرط جيتتي ہے ۔

## 2 Hopping Relay.

## ہاپنگ رلے 2

(باری باری یکے بعد دیگرے لنگڑاتے ہوئے دوڑنے کا کھیل)

طلبا کی دو جماعتیں کرکے اوپر کہے موافق فیل کی صورت (کھڑی لین) میں کھڑا کریں اور نمبر ایک والے ایک خط مستقیم پر کھڑے رہیں - حصہ اول کھیل میں کہے موافق نمبر ایک والے کھڑے ہوئے مقام سے تین فیٹ دوری پر نظر آتا ہوا دوسرا خط کھینچیں۔

Ready = " رڈی " کا اشارہ دیتے ہی فیل کے نمبر والے سامنے تین فیٹ فاصلہ پر رہنے والے خط مستقیم پر کھڑے ہو جائیں۔

Begin = " بگن " کہتے ہی نمبر ایک والے اپنے کھڑے ہوئے مقام سے لنگڑاتے ہوئے روبرو دس گز کی دوری پر رہنے والے خط پر پہنچ کر پاؤں بدلانے کے بغیر پیچھے پھر کر واپس آئیں پہلی لکیر پر جہاں نمبر 2 والے کھڑے ہیں اِن کو چھوکر الگ الگ جا کر کھڑے ہو جائیں - پہلا آدمی لنگڑاتا ہوا نکلتے ہی دوسرا آدمی اس کے مقام پر آکر تیار رہے جب پہلا آدمی واپس آکر اسکو چھولے تو فوراً لنگڑاتا ہوا نشان کردہ مقام پر پہنچ کر واپس ہونے کے بعد نمبر تین والے کو چھو کر پہلے نمبر والے کی بازو کھڑا ہو جائے - نمبر تین والا بھی نمبر 2 والے کے موافق عمل کرکے نمبر 4 والے کو چھونا

چاہئے - اس طرح یکے بعد دیگرے سب کے سب یہي
عمل کر کے اپني اپني جماعت میں شامل ہو جائیں چونکہ
اخیر نمبر والا کسی کو نہیں چھوتا اس لئے وہ اپنے نکلنے
کے مقام پر واپس آکر پھر اپني جماعت میں شامل ہو
جائے - اس طرح کے عمل میں جو جماعت اپنا کام اول
کر چکتي ہے وہي شرط جیتتی ہے ۔

لنگڑاتے ہوئے چلنے میں جو لڑکا پاؤں زمیں پر
رکھہ دے تو وہ فوراً فیل کے اخیر میں داخل ہوکر یعني
سب سے اخیر نمبر والا بنکر اسي عمل کو دوبارہ
کرنا ہوگا ۔

## 3 Ball Roll Relay.

## بال رول رلے 3

(باري باری گیند لڑکانے کا کھیل) ۔

اس کھیل کے لئے فٹ بال کے کور میں نارجیل کا نار
یا روئي بھرے ہوئے ایک ہي مقدار کے گیند ضرور ہیں
پہلے کھیل میں جیسا کہ بتلایا گیا ہے اس کے موافق نمبر
ایک والے ایک ہي خط مستقیم پر کھڑے رہے موافق فیل
میں جماعت کو کھڑي کر کے 3 اور 10 فیٹ کی
دوری پر حصۂ اول میں کہے موافق 2 خط مستقیم
کھینچنا ضرور ہے - فیل کے نمبر ایک والے سامنے کے 3
فیٹ فاصلہ والے خط پر ہر فیل کے لئے ایک ایک گیند
رکھنا چاہئے ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي نمبر ایک والے اپنے اپنے گیند کے نزدیک جاکر کھڑے ہوجائیں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي گیند بغیر اوپر اٹھانے اور بغیر پاؤں لگانے کے ایک ہي ہاتھ سے گیند کو زمین پر چلاتے ہوئے 10 گز فاصلہ کي لکیر پر پچھلے پیروں ہي چلاتے ہوئے اپنے پہلے مقام پر آکر گیند وہاں چھوڑ کر الگ کھڑے ہوجائیں ۔

پہلا آدمي گیند کو چلاتا ہوا جاتے ہی نمبر 2 والا آدمي 3 فیٹ دوری پر رہنے والے خط پر جاکر کھڑا ہوجائے - جب پہلا آدمي گیند واپس لائے تو فوراً پہلے آدمي کے موافق آپ بھي گیند کو چلاتا ہوا 10 گز دوري کي لکیر پر جاکر واپس اسي مقام پر لائے اسي طرح سب کے سب یکے بعد دیگرے عمل کرنا ہوگا - جو جماعت کھیل کو جلد ختم کردیگي وہي جیتنگي ۔

جو لڑکا کھیل میں خلاف قانون عمل کرے تو وہ گیند اس کے مقام میں لاکر رکھ دے کر اپني جماعت کے اخیر میں کھڑا ہو اور سب سے اخیر میں دوبارہ عمل کرے ۔

## 4 Straight Run Relay.

## اسٹریٹ رن رلے 4

( باری باری سیدہا دوڑنے کا کھیل )

پہلے کھیل میں کہے موافق دو فیل (کھڑي صف ) کو اس طرح کھڑا کریں کہ نمبر ایک والے ایک ہی خط مستقیم

پر کھڑے رہیں - ان دونوں فیل کے مقابل میں کھیل کے میدان کے اخیر میں ایک ایک Goal - (گول) کا نشان بنائیں۔

Ready = " رڈی " کہتے ہی فیل کے نمبر ایک والے دوڑنے کے لئے تیار ہو جائیں - پہلا آدمي دوڑتے ہی دوسرا آدمي اس کے مقام پر آ کھڑا رہے - اسي طرح دوڑنے کے بعد اس کے پیچھے والا آدمي اس مقام پر آ جائے۔

Begin = " بگن " کہتے ہي نمبر ایک والے سیدہا نشان کردہ مقام پر دوڑتے ہوئے پہنچ کر پھر واپس ہو کر اپنے اپنے نمبر 2 والوں کو چھونے کے بعد الگ جا کھڑے ہو جائیں۔

پہلا آدمي دوڑتا ہوا واپس آکر دوسرے کو چھوتے ہي دوسرا آدمي پہلے آدمي کے موافق دوڑ کر گول پر پہنچ کر وہاں سے واپس ہو کر نمبر 3 والے کو چھونے کے بعد پہلے آدمي کي بازو کھڑا ہو جائے۔

اسي طرح تیسرا آدمي یہ عمل کرکے چوتھے آدمي کو چھوکر نمبر 2 کي بازو کھڑا ہو جائے اسي طرح یکے بعد دیگرے سب کے سب یہ عمل کرنا چاہئے - لیکن صرف آخیر نمبر والا گول پر پہنچ کر واپس ہونے کے بعد اپنے نکلے ہوئے مقام پر واپس آکر اپني جماعت میں شامل ہو جائے۔

اسطرح کھیلنے میں جو جماعت اول ہوگي وہي جیتیگي۔

## 5 Ball or Club Hustle.

## بال آر کلب ہسٹل 5

(گیند کو پاؤں کے درمیان سے پار کرنا ۔)

اس کھیل کے لئے تیسرے کھیل میں کہا ہوا گیند یا 2 فیٹ والا اور موٹا لکڑی کا ٹکڑا ضرور ہے طلباء کو 2 یا 3 جماعتوں میں تقسیم کر کے پہلے کھیل میں کہے موافق 3 فیل کھڑا کریں ـ ہر فیل کے ہر دو آدمیوں کے درمیان 3 فیٹ کا فاصلہ ہو (بچوں کو 3 فیٹ کے فاصلہ کی ضرورت نہیں) ہر فیل کے سامنے ایک ایک گیند رکھنا ضرور ہے ہر فیل کے پیچھے ایک ہی فاصلہ پر ایک ایک نشان بنائیں ۔

Ready = "رڈی" کہتے ہی ہر آدمی فوراً سیدھا پاؤں سیدھی طرف ایک ہاتھ کے فاصلہ پر رکھ کر روبرو جھکا ہوا کھڑا رہے ـ فیل کے پہلے والے لوگ اپنے سامنے رکھے ہوئے گیندوں کو ہاتھوں میں لے لیں پیچھے والے سب کے سب تیار رہیں کہ اپنے سامنے والے گیندوں کو دیتے ہی فوراً لیں ۔

Begin = "بگن" کہتے ہی ہر فیل کا روبرو والا گیند کو اپنے پاؤں کے درمیان سے اپنے پیچھے والے کے ہاتھوں پہنچا دے اور وہ اپنے پاؤں کے درمیان اپنے پیچھے والے کو ـ اسی طرح سب کے سب روبرو والے سے لیکر پیچھے والے کو دیتے چلے جائیں آخیر والا گیند کو

لیکر سیدہا کھڑا رہ کر اپنے پیچھے کئے ہوئے نشان پر دوڑکر اسکو چھونے کے بعد واپس لوٹ کر اپني جماعت کے روبرو والے کے سامنے آکر جھک کرکھڑا ہو جائے اور گیند کو اپنے پاؤں کے درمیان سے پیچھے والے کو دے (وہ روبرو آتے ہي فیل کے تمام لڑکے پیچھےکي طرف ہٹ کر اسکو روبرو جگہہ دیں ) اسي طرح پاؤں کے درمیان سے گیند پار ہوتا ہوا آخیر والے کو پہنچے تو وہ فوراً اٹھہ کر اپنے پیچھےکي نشان پر دوڑ کر واپس روبرو آجائے - اس وقت بھي پیچھے کے لڑکے پیچھے ہٹ کر اسکو روبرو جگہہ دیں - اسي طرح جب سب کے سب عمل کریں آخیر والا آخیر میں جائیگا - جس جماعت میں یہ کام جلد ہوگا وہي جیتیگي ۔

اگر پاؤں کے درمیان گیند چھوٹ جائے تو پھر اس گیند کو نمبر ایک والے کے ہاتھہ پہنچانا ہوگا - جہاں سے دوبارہ اور عمل شروع ہوگا ۔

## 6 Obstacle Relay.

## ابسٹاکل رلے 6

(سد راہ والا باری باري کا کھیل ۔)

اس کھیل کےلئے ہر ایک جماعت کو تین موٹے لکڑی کے ٹکڑے یا (Indian clubs) (انڈین کلبس یعني ہماری کسرت کرنے کي تعلیموں میں استعمال کئے جانے والے

مکدر ) ہونا ضرور ہے اور ذیل میں بتلائے جانے والی بیاسکیٹ ( ٹوکری ) نیز ایک فٹ بال درکار ہے- بیاسکیٹ کے بڑے حلقہ کو ناگے کے جال سے جو 2 فیٹ لمبا ہو اطراف اس طرح باندہیں کہ وہ جال حلقہ کي اطراف لٹکتا رہے - اب حلقہ کو مع جال کے 6 یا 7 فیٹ بلندي پر کسي دیوار یا مضبوط تختہ سے لگوا دیں - حلقہ اتنا ہو کہ گیند اس میں باسانی پار ہو سکے - جو گیند حلقہ میں ڈالي جاتي ہے اس کے پار ہو جانے کے لئے جال کے سرے کھلے رکھنا چاہئے- اگر اس طرح کي بیاسکٹ ملني ممکن نہ ہو تو ایک بانس کي پٹي جو دوسري طرف سے کھلي ہو استعمال میں لائي جائے ۰

جس طرح پہلے کھیل میں بتلا یا گیا ہے بالکل اسي طرح لڑکوں کو صف ( فیل ) بستہ ہونا چاہئے اور جو لڑکے روبرو ہوں بالکل ایک سیدھ میں ہوں روبرو والے ہر ایک لڑکے کے 50 فیٹ یا 100 فیٹ فاصلہ پر وہ بیاسکٹ لگائی جائیں اور وہ بھي ایک ہي سیدھ میں ہوں ۰

نیز اس کے نیچے ایک ایک گیند رکھ دي جائے ہر جماعت اور بیاسکٹ کے برابر وسط میں اوپر کھڑے ہوئے تین موٹے لکڑي کے تکڑے یا مکدر رکھیں - جو ایک ہي سیدھ میں ہوں لکڑوں یا مکدروں کو کھڑا کرنے کے لئے کچھ مٹي یا بالو اس مقام پر پہلے ہي سے رکھي ہوئي ہو۰

Begin = "بگن" کہتے ہي فيل کے ربرو والے اپني اپني فيل کے روبرو کچھ فاصلہ پر رکھے ہوئے مکدروں کے نزديک جاکر ان مکدروں کو لائن کے موافق کھڑا کرکے فوراً اپني اپني بياسکٹ کے نزديک پہنچ کر وہاں رکھي ہوئي گيند بياسکٹ ميں پھينک ديں جب وہ گيند بياسکٹ سے نيچے گر جائے فوراً گيند کو اس کے مقام پر رکھہ کر اپني فيل کي طرف دوڑتے ہوئے واپس ہونے کے وقت رہ ميں کھڑے ہوئے مکدروں کو گرا دے کر اپني فيل کے دوسرے آدمي کو چھولينے بعد الگ مقام پر کھڑے ہوجائيں۔

(اگر گيند بياسکٹ ميں برابر نہ پڑے تو جبتک وہ پڑے پھينکتے ہي رہيں) کھيل کے وقت پہلا آدمي نکلتے ہي دوسرا آدمي پہلے کے مقام پر اور تيسرا آدمي دوسرے کے مقام پر اسيطرح پيچھے والے سب کے سب روبرو بڑھہ جائيں - پہلا آدمي جب دوسرے کو چھوئے کو دوسرا آدمي فوراً پہلے آدمي کے موافق دوڑ کر مکدروں کو کھڑے کر کے پھر آگے بڑھہ کر گيند کو بياسکٹ ميں ڈالکر وہ نيچے گرتے ہي گيند کو اس کے مقام پر رکھہ کر اپني فيل کي طرف دوڑتے ہوئے رہ ميں مکدروں کو گرا کر تيسرے آدمي کو چھوکر پہلے والے کي بازو کھڑا ہوجائے - تيسرا آدمي دوسرے کے موافق عمل کرکے چوتھے کو چھوکر دوسرے کي بازو کھڑا ہوجائے - اسيطرح سب کے سب يہي عمل کرنا ہوگا - اخير والا آدمي يہي

عمل کرکے واپس ہونے کے بعد اپنے نکلے ہوئے مقام پر پہنچکر اپني جماعت میں شامل ہو جائے - اس طرح کے عمل کرنے میں جو جماعت اپنا کام جلد پورا کریگي وہي جیتیگی ۔

## 7 Arch Ball.

## آرچ بال 7

### ( قوس کي طرح گیند کا کھیل )

پہلے کھیل میں کہے موافق لڑکوں کو دو یا تین جماعتوں میں کھڑا کریں - ان جماعتوں کے اول نمبر والے اور اخیر والے ایک ہي خط مستقیم پر رہیں نمبر ایک والے کے ہاتھوں میں نارسے بھرا ہوا ایک گیند دیں جیسا کہ تیسرے کھیل میں بتلا یا گیا ہے ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي نمبر ایک والے گیند کو اپنے پیچھے والوں کو اپنے سر پر سے دینے کے لئے گیند سمیت اپنے بازوؤں کو اوپر اٹھا کر تیار رہیں اسي وقت پیچھے والے تمام لڑکے اپنے روبرو والے دینے کے گیند کو لینے کے لئے اپنے بازوؤں کو اوپر اٹھائے رہیں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي پہلا آدمي اپنے پیچھے والے کو فوراً گیند دینا ہوگا اور دوسرا تیسرے کو اسي طرح جب اخیر والے کے ہاتھوں گیند پہنچے تو فوراً گیند لیکر اپني جماعت کي سیدھي طرف سے دوڑتا ہوا اپني جاعت کے روبرو آکر اپني جماعت کے پہلے آدمي

کے روبرو کھڑا ہو کر جس طرح پہلا آدمي اپنے پیچھے والے آدمي کو گیند دیا ہے اسي طرح یہ بھي دے جب گیند آخیر والے کے ہاتھوں پہنچے تو فوراً اس کے پیچھے والے آدمي کے عمل کے موافق اپني جماعت کے روبرو آکر گیند کو پیچھے دے اس طرح جب جماعت کے کل لڑکوں سے یہ عمل کرا یا جائے تو کھیل شروع ہونے کے وقت جو لڑکا جماعت میں اول تھا وہ آخیر ہوگا - جب اس کے ہاتھ میں گیند جاوے تو فوراً جماعت کے روبرو آکر گیند کو نیچے رکھہ دے کر کھڑا ہو جائے یا گیند کو استاد کے ہاتھ میں دے دے ۔

( استاد ایسے مقام پر کھڑا ہو کہ سب جماعتوں سے ایک ہي فاصلہ ہو ) اس طرح عمل کرنے میں جو جماعت اپنا کام جلد پورا کرلیگي وہي جیتیگي ۔

## 8 Three Deep.

## تری ڈیپ 8

( یہ کھیل جماعت کے کل لڑکے مل کر کھیل سکتے ہیں )

جماعت کے لڑکوں کو 2 لین بنا کر اس طرح کھڑي کریں کہ ہر ایک کے درمیان ان کي بازوکي مقدار کا فاصلہ رہے - تمام لڑکوں کا منہہ ایک ہي طرف رہے پیچھے کي لین والے روبرو کي لین والوں کے برابر پیچھے (کور ہوکر) 8 انچ فاصلہ پر کھڑے رہیں - کھیل کھیلنے کے لئے دو لڑکوں کو لین سے الگ کھڑا کریں ۔

Circle = " سرکل " کہتے ہي روبروکی لین والے دائرے کي شکل اختیار کرلیکر کھڑے ہوجائیں اور پیچھے کي لین والے اپنے روبرو والوں کے پیچھے کھڑے ہوجائیں۔

Ready = " رڈی " کہتے ہي لین سے الگ کھڑے ہوئے 2 لڑکے دائرے کے باہر برابر نصف دائرے پر یعنی نصف قطر کے دوسروں پر کھڑے ہوجائیں ان دونوں سے ایک کو کھیل کھیلنے والا یا پولیس کا سپاہي دوسرے کو کھیل دینے والا یا چور کے نام موسوم کریں۔

Begin = " بگن " کہتے ہي پولیس کا سپاہي چور کو پکڑنے کے لئے دوڑنا چاہئے چور پولیس کے سپاہي کو نہ مل کر اپنے آپ کو بچانے کے لئے لڑکوں سے بنے ہوئے دائرے کے سامنے جا کھڑا ہوجائے یہ کھڑے ہوتے ہي باہر کے دائرے والا ( یعنے جس کے روبرو یہ چور کھڑا ہے اس کے پیچھے والا ) چور ہوتا ہے وہ اپني جگہہ سے فوراً دوڑنا ہوگا - پولس کا سپاہي اس شخص کو پکڑنے کے لئے جانا چاہئے وہ شخص اپنے کو بچانے کے لئے دائرے کے اندر سامنے کھڑا ہو جائے - کھڑا ہوتے ہي باہر کے دائرے والا چور بن کر دوڑے اس طرح لڑکے بدل بدل کر یکے بعد دیگرے کھیلتے اور دوڑتے رہیں - پولیس کا سپاہي چور کو چھوتے ہی سپاہي چور اور چور سپاہی بن جاتا ہے۔

اس طرح کھیلنے کے وقت چور دائرے کے اندر ہرگز
نہ جائے پولیس کا سپاہي دائرے کے اندر اور باہر دو
جگہہ بھی پھر سکتا ہے۔

## 9 Crass Tag.

## کراس ٹیاگ 9

یہ کھیل پوری جماعت کھیل سکتي ہے - کھیل کھیلنے
والے تمام لوگ ایک لین بن کر کھیل کے میدان کے ایک
کنارے پر کھڑے ہوجائیں - کھیل کھیلنے کے لئے 2 لڑکوں
کو مقرر کرنا چاہئے - ان میں سے ایک دوڑنے والا اور
دوسرا اسکو پکڑنے والا ہو۔

Ready = " رڈي " کہتے ہی دوڑنے والا اور پکڑنے
والا ایک دوسرے سے تخمیناً 10 فٹ کے فاصلہ پر کھڑے
ہوئے دوڑنے کے لئے تیار رہیں۔

Begin = " بگن " کہتے ہی دوڑنے کے لئے مقرر شدہ
لڑکا روبرو دوڑے اور اسکو پکڑنے کے لئے مقرر شدہ
لڑکا اس کے پیچھے دوڑے جب یہ دونوں میدان میں
دوڑ رہے ہوں تو کھڑي ہوی لین سے ایک لڑکا نکل کر
ان دونوں کے درمیان دوڑتا ہوا آجائے پکڑنے کے لئے
دوڑنے والا لڑکا نئے آئے ہوئے لڑکے کو پکڑنے کے لئے
دوڑے پہلا آدمي جو دوڑ رہا تھا وہ لین میں شامل
ہوجاوے اس طرح لین کے لڑکوں سے ان دونوں کے
درمیان دوسرا آدمي دوڑے پکڑنے والا نئے آئے ہوے لڑکے

کو پکڑنے کي کوشش کرے - اس طرح لین کے کل لڑکے
یکے بعد دیگرے پکڑنے والے اور دوڑنے والے کے درمیان
سے بھاگنا چاہئے اور دوڑنے والا آدمي لین میں شامل
ہونا چاہئے - اگر دوڑنے والا لڑکا پکڑنے والے کے ہاتھ
لگ جائے تو پکڑنے والا لڑکا فوراً دوڑنا چاہئے اور جو
لڑکا دوڑ رہا تھا وہ اس کو پکڑنے کے لئے اس کے پیچھے
دوڑے اس طرح بغیر تھکان کے سب کے سب کھیل
سکتے ہیں ۔

اس کھیل میں دوڑنے کے لئے میدان کي زمین مقرر
کرلیني چاہئے تاکہ دوڑنے والے اس حد سے باہر نہ جائیں ۔

## 10 Ball Tag.

## بال ٹیگ 10

یہ کھیل ساری جماعت مل کر کھیل سکتي ہے
جماعت کو ایک کي بازو ایک اور ایک دوسرے کے
درمیان ان کي بازوکي درازی کا فاصلہ رکھہ کر لین
کھڑی کریں - کھیل کھیلنے کے لئے ایک لڑکے کو الگ
کھڑا کرنا چاہئے - لین میں کھڑے ہوئے لڑکوں سے ایک
کے ہاتھ میں نار بھرا ہوا ایک گیند دیں ۔

Circle = " سرکل " کہتے ہي کھڑي ہوئي لین
دائرہ بن جائے ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي کھیل کھیلنے کے لئے
الگ کھڑا ہوا لڑکا دائرے کے اندر آ کھڑا ہو جائے ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي دائرے کے لوگ گیند ایک دوسرے کو پھینکیں - اس طرح پھینکنے کے وقت جبکہ گیند پھینکنے والے کے ہاتھہ سے نکل چکا ہو درمیان میں کھڑا ہوا لڑکا اِس گیند کو چھولے تو پھینکنے والا لڑکا درمیان میں کھڑا ہوجائے اور چھونے والا لڑکا پھینکنے والے کے مقام پر کھڑا ہوجائے -

گیند ایک دوسرے کو پھینکے جانے سے یہ مراد نہیں کہ اپنے بائیں دائیں کو دیا جائے بلکہ گیند کے پھینکنے سے یہ مراد ہے کہ دور کے آدمیوں کو پھینک کر چھونے والے کو چھونے کا موقع دیں -

چھونے والا لڑکا گیند کو اس وقت چھو نہیں سکتا جبکہ وہ ہاتھوں میں ہو اسي طرح کھیلتے رہنا چاہئے -

## 11 Whip Tag.

## 11 وہپ ٹیاگ

یہ کھیل کھیلنے کے لئے ڈیڑھہ فٹ طول والا بڈا ہوا کپڑا یا روئي سے بھري ہوئي ایک تھیلي رہنا چاہئے کھلانے کے لئے کسي ایک کو الگ کھڑا کریں باقی سب کے سب ایک لین بن کر کھڑے ہوجائیں -

Circle = " سرکل " کہتے ہی لین دائرے کی شکل اختیار کرے -

Ready = " رڈی " کہتے ہي دائرے کے تمام لوگ اپنے ہاتھوں کو اس طرح پیچھے جوڑ کر کھڑے ہو جائیں کہ

ہتھیلیاں اوپر ہوں اور کھیل کھیلنے والا جو الگ کھڑا ہے اوپر کہے ہوئے کپڑے کو ہاتھ میں لیکر ان کے پیچھے کسی ایک مقام پر کھڑا ہو جائے ۔

Begin = " بگن " کہتے ہی کپڑے کو لیا ہوا لڑکا دائرے کے اطراف دوڑتا ہوا کسی ایک کے ہاتھ میں ڈال دے - وہ شخص اس بٹے ہوئے کپڑے کو لیکر کپڑا دئے ہوئے آدمی کے پیچھے اپنی جگہ چھوڑ دے کر اپنی سیدھی بازو کے آدمی کی پیٹھ پر اس کپڑے سے مارتا رہے - وہ لڑکا مار سے بچنے کے لئے دائرے کے اطراف دوڑتا ہوا آکر دائرے میں اپنے مقام پر کھڑا ہو جائے - کپڑے والا شخص جو دائرے کے اطراف دوڑنے والے کو مار رہا تھا جو مار کھانے والا دائرے کے اطراف پھر کر اس کے مقام پہنچ گیا تو مارنے والا شخص مار موقوف کر کے پہلے آدمی کے موافق کپڑا لیکر دائرے کے اطراف دوڑتا ہوا کسی ایک کے ہاتھ میں رکھ دے اور آپ اپنے مقام پر کھڑا ہو جائے - کپڑا لیا ہوا شخص اپنی سیدھی طرف کے آدمی کی پیٹھ پر مارتا ہوا اس کو دائرے کے اطراف دوڑا کر اس کو اس کے مقام پر چھوڑ دینے کے بعد مار موقوف کر کے کپڑا لیکر دائرے کی اطراف دوڑتا ہوا کسی ایک کے ہاتھ میں رکھدے اسی طرح سب کے سب یہ کھیل کھیلیں ۔

## حصۂ دوم

### 1 Rooster Fight.

### روسٹر فیٹ 1

(ایک پاؤں پر کھڑے ہوکر ایک دوسرے کو دھکیلنا)

12 فیٹ قطر والا ایک دائرہ بنا کر اس دائرے پر ایسے 2 آدمیوں کو ایک دوسرے کے مقابل میں کھڑا کریں - جو قریب مساوی قوت والے ہوں ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي دونوں آدمی اپنے اپنے ہاتھوں کو پیچھے باندھ لیں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي ایک پاؤں اوپر اٹھالیکر لنگڑاتے ہوئے دائرے کے اندر جاکر ایک دوسرے کو اپنے سینے کے بل دھکیل کر اپنے دائرے کے باہر لے جانے کي کوشش کریں ۔

اس طرح ایک دوسرے کو دھکیلنے کے وقت ہاتھوں کو ہرگز چھوڑنا نہ چاہئے ۔

اگر کوئي ہاتھ چھوڑدے اور پاؤں زمین پر ٹیکدے یا دائرے سے باہر ہو جائے تو وہ شکست کھائیگا اس کے بعد دوسری جوڑ یا جیتے ہوئے شخص پر نئے آدمي کي جوڑ دیکر کھلائیں - اس طرح سب لڑکوں سے یہي عمل کرایا جائے ۔

## 1 Pick a Back Relay.

## پک اے بیاک رلے 2

(باري باري پیٹھ پر بوجھ لادنے کا کھیل)

جماعت کو دو حصوں میں تقسیم کرکے ہر جماعت کا پہلا آدمي ایک ہي خط مستقیم پر کھڑے رہے موافق دو فیل بنائیں ۔

فیل کے روبرو والوں کے 10 گز فاصلہ پر فیل کے مقابل میں ایک ایک نشان بنائیں ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي ہر فیل کا پہلا آدمي اپنے اپنے مقابل کے 10 گز فاصلہ والے نشان پر دوڑتے ہوئے آکر کھڑا ہو جائے ۔

Begin = " بگن " کہتے ہی نشان سے اپنے اپنے فیل کي طرف دوڑتے ہوئے جاکر اپنے فیل کے دوسرے آدمي کو اپني پیٹھ پر اٹھا لیکر نشان کي جگہہ چھوڑ دیکر آپ الگ کھڑے ہو جائیں - پیٹھ پر بیٹھ کر گیا ہوا دوسرا آدمي فوراً اپني فیل کو دوڑتا ہوا جاکر تیسرے آدمي کو اپني پیٹھ پر اٹھا کر نشان کردہ مقام پر چھوڑ دینے کے بعد آپ پہلے والےکي بازو کھڑا ہوجائے اور تیسرا آدمي چوتھے آدمي کو اٹھا لیکر جانا ہوگا اس طرح سب کے سب یہي عمل کریں آخیر والا آدمي پیٹھ پر بیٹھکر نشان پر پہنچنے کے بعد وہیں کھڑا ہو جائے - اس کھیل میں جو جماعت اپنے کام کو جلد پورا کریگي وہي جیتیگي ۔

فیل میں پہلی جگہہ خالي ہوتے ہي پیچھے والے
لوگ روبرو بڑ ہتے رہیں ۔

## 3 Obstacle Relay.

## آبسٹکل رلے 3

### ( سد راہ والا باری باری کا کھیل )

اس کھیل کے کھلانے کے لئے استاد بہت عقلمند و ہشیار رہنا چاہئے - { دوڑنے کے مقام سے نشان کردہ مقام ( گول ) } کے وسط میں سد راہ کے لئے کوئي جال یا چھوٹي دیوار اور یا کوئي چیز ڈالني چاہئے - یا کھیل والے تمام لڑکے اگر کھیل سے واقف ہوں تو درمیاني جگہہ پر بیٹھہ کر روبروکي طرف یا پیچھے کي طرف ایک پلٹي کھاني ضرور ہے ۔

جماعت کو دو حصوں میں تقسیم کر کے فیل میں اس طرح کھڑا کریں کہ روبرو والے ایک ہي خط مستقیم پر کھڑے ہوں ۔

Ready = " رڈي " کہتے ہي فیل کے روبرو والے دوڑنے کے لئے تیار ہوجائیں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي روبرو والے دوڑ کر سد راہ کو پھاند کر ( اگر استاد پلٹي کے لئے حکم کیا ہو تو پلٹي دے کر ) گول کے مقام پر پہنچکر اسکو چھونے کے بعد واپس اپني فیل کو آکر اپنے فیل کے

دوسرے آدمي کو چھونے کے بعد الگ مقام پر کھڑا ہو جائے اور دوسرا آدمي پہلے کے موافق عمل کر کے گول کو چھوکر واپس ہونے کے بعد تیسرے آدمي کو چھوکر پہلے والے کي بازو کھڑا ہو جائے اسي طرح تیسرے آدمي چوتھے آدمي کو چھونا ہوگا - یوں ہي سب کے سب عمل کریں - اس عمل کے کرنے میں جو جماعت اپنا کام جلد ختم کرلیگی وہي جیتیگي ۔

فیل کا پہلا آدمي کھیل کے لئے دوڑتے ہي پیچھے والے روبرو بڑھنا چاہئے ۔

4 WAND WRESTLEG.

## 4 وانڈ رس لنگ

( لٹھ کے ذریعہ کشتي کرنا )

اس کھیل کے لئے دیڑھ فیٹ طول والے مضبوط لٹھ ضرور رہیں - مساوی قوت والوں کو دو دو کرکے تقسیم کردیں ۔

Ready = " رڈی " کہتے ہی ہر جوڑي زمین پر بیٹھکر اپنے دونوں پاؤں ایک دوسرے کے مقابل اس طرح دراز کریں کہ پاؤں کے تلے مقابل کے پاؤں کے تلوؤں سے ملے رہیں اور ہر آدمي کے دونوں پاؤں سیدھے اور ملے رہیں ایک آدمي لٹھ کو بیچ میں اپنے دونوں ہاتھوں سے مضبوط پکڑکر اپنے پاؤں پر

پکڑے رہے ۔ دوسرا آدمی اس لٹھ کو اس طرح پکڑے کہ مقابل والے کے سیدھے ہاتھ کی باہر کی طرف اپنا بایاں ہاتھ اور اس کے دائیں ہاتھ کی باہر کی طرف اپنا سیدھا ہاتھ رہے (لٹھ دونوں پاؤں کے برابر بیچ میں رہے ۰)

Begin = " بگن " کہتے ہی دونوں آدمی پاؤں کو نہ خما کر اپنی اپنی قوت لگا کر لٹھ کو اپنی روبرو کی طرف کھینچیں ۔ اس طرح کے کھینچنے میں جو آدمی لٹھ چھوڑ دے یا روبرو جھک جائے وہی مات کھائیگا ۔

## 5 Crab Relay

## کریاب رلے 5

(سرطان کے موافق باری باری سے کھیلنے کا کھیل)

جماعت 2 حصوں میں تقسیم کر کے 2 فیل (کھڑی صف) میں کھڑی کریں اور روبرو کے 2 آدمی اس طرح کھڑے رہیں کہ وہ ایک دوسرے کے مقابل ہوں دونوں فیل کے درمیان 50 فیٹ کا فاصلہ رہے - دونوں کے درمیان 3 فیٹ قطر والا ایک دائرہ ایسا بنا رکھے جو اچھی طرح نظر آتا رہے - پہلے نمبر والوں کے روبرو 3 فیٹ فاصلہ پر ایک خط مستقیم بنائیں جو اُن کے متوازی ہو۰

Ready = " رڈی " کہتے ہي فیل کے نمبر والے لڑکے اپنے پیچھے والوں کے مقابل ہوکر اپنے روبرو کے 3 فیٹ فاصلہ والے لین پر کھڑے ہوکر اپنے ہاتھوں کو زمین پر لگا کر ہاتھوں اور پاؤں پر وزن برابر ڈالے ہوئے کھڑے رہیں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي ہاتھوں اور پاؤں کے بل پیچھے کی طرف جاکر دائرے کے اندر پاؤں جاتے ہي فوراً کھڑے ہوجاکر اپنی فیل کے طرف دوڑے - پہلا آدمي جہاں ہاتھ اور پاؤں کے بل کھڑا ہوا تھا اس مقام پر اپنی فیل کا دوسرا آدمي اسی طرح ہاتھ پاؤں کے بل کھڑا ہوگا - یہ پہلا آدمي اس تک دوڑکر اس کي پیٹھ کو چھونے کے بعد آکر مقام پر جا کھڑا ہوجائے ۔

پہلا آدمي دوسرے آدمي کي پیٹھ پر ہاتھ رکھتے ہي دوسرا آدمي پہلے کے موافق ہاتھ پاؤں کے بل دائرے پر پہنچ کر وہاں دائرے میں پاؤں داخل ہوتے ہی فوراً کھڑا ہوجاکر دوڑتا ہوا اپنی فیل کي طرف دوڑے - آپ جس جگہہ کھڑا ہوا تھا اس مقام پر تیسرا آدمي کھڑا ہوا رہتا ہے جسکو یہ دوسرا آدمی چھوکر پہلے آدمي کي بازو کھڑا ہوجائے اسي طرح تیسرا آدمي چوتھے آدمي کو چھونا ہوگا - یوں ہي یکے بعد دیگرے یہي عمل کریں اور آخیر والا بھي اس طرح عمل کرکے اپنی لین پر دوڑتا ہوا آکر بعد

میں اپني جماعت میں شامل ہو جائے - اس طرح کے
کھیل میں جو جماعت اپنا کام پہلے کر چکیگي
وہي جیتیگي •

## 6 Shuttle Relay.

## شٹل رلے 6

جماعت کو 2 یا 3 حصوں میں تقسیم کریں - پھر
ہر جماعت 2 حصے بنکر فیل کي حالت میں اس طرح
کھڑی رہے کہ ہر فیل کا پہلا آدمي اپني فیل کی طرف
منہہ کیا ہوا ہو اور ہر فیل کے درمیان 50 فیٹ کا فاصلہ
رہے - اس طرح کھڑی ہوئی ہر فیل کا پہلا آدمی ایک
ہی خط مستقیم پر کھڑا رہے •

Ready = " رڈی " کہتے ہي اس فیل کے روبرو
والے لڑکے دوڑنے کے لئے تیار رہیں جن کو استاد پہلے
مقرر کر رکھا ہے •

Begin = " بگن " کہتے ہي دوڑنے کے لئے تیار شدہ
لڑکے فوراً دوڑکر اپني اپنی فیل کے روبرو والوں کو
چھوکر دوسروں کو دوڑنے کے لئے آڑ نہ ہوکر الگ
کھڑے ہوجائیں - اسي طرح چھوئے گئے لڑکے فوراً
دوڑکر اپنی فیل کے دوسرے لڑکے کو چھوکر الگ
کھڑے ہوؤں کے بازو کھڑے ہو جائیں •

یہاں چھوا گیا دوسرا لڑکا فوراً دوڑ کر اپنے مقابل کے فیل کے تیسرے لڑکے کو چھوکر اپني جماعت میں الگ کھڑا ہوجائے - اس طرح چھوا گیا ہوا تیسرا لڑکا اپني مقابل کے چوتھے لڑکے کو چھوکر اپني جماعت میں کھڑا ہوجائے اس طرح جماعت کے ہر دو حصے بھی یکے بعد دیگرے اس طرح کھیلنے کے بعد اپنی اپني جماعت میں الگ کھڑے ہوجائیں - پہلے پہل چھوئي گئي فیل کے آخر آدمي اس کے مقابل میں چھونے کے لئے کوئي نہیں رہنے کي وجہ فوراً مقابل کے فیل کے پہلے آدمی کي جگہہ پر دوڑتا ہوا جائے اور اپني جماعت میں شامل ہوجائے - اس طرح کھیلنے میں جو جماعت اول ہي اول اپنا کام کرچکتي ہے وہي جیتتي ہے ۰

## 7 Day and Night.

## 7 ڈے اینڈ نیٹ

( دن اور رات )

کھیل شروع ہونے سے پہلے دو خطوط مستقیم اس طرح بنائیں کہ وہ متوازی ہوں اور ان کا درمیاني فاصلہ 10 فیٹ رہے - اب جماعت کو 2 حصوں میں تقسیم کرکے ان 2 خطوط پر بطور لین ایک دوسرے کے مقابل میں کھڑی کریں اور ان ہر 2 لین کے پیچھے 50

فیٹ کے فاصلہ پر ایک نشان بنانا چاہئے - ان جماعتوں سے ایک سفید جماعت اور دوسرے کو لال یا سیاہ جماعت کے نام سے موسوم کریں ۔

ان دونوں جماعتوں کے درمیان کي جگہہ دونوں جماعتوں کو ملي ہوئي خیال کي جائیگي ۔

اس جگہہ پر استاد یا دونوں جماعت پسند کردہ ایک منصف ( Refery ـ ریفري ) کھڑا ہوکر مقابل کے مساوي جہات کا $1\frac{1}{2}$ فیٹ طول والا لکڑی کا ایک ٹکڑا جس پر $\frac{1}{2}$ سفیدی اور $\frac{1}{2}$ سرخي یا سیاہي لگي ہوتی ہے یا اسی پیمائیش کا 8 جہات والا لکڑي کا ٹکڑا ( ہشت پہلو ) - (Hexegonal Persue) لیکر اس مقام پر لڑ ہکائے ـ اس طرح کے لڑہکانے میں اگر سفیدی اوپر ہوجائے تو سرخ یا سیاہ جماعت فوراً پیچھے پھر کر نشان کردہ مقام کي طرف دوڑے ساتھ ہي سفید جماعت ان کو پکڑنے کے لئے ان کے پیچھے دوڑے نشان پر پہنچنے سے پہلے جو لڑکے پکڑے جائیں وہ الگ جگہہ پر بیٹھ جائیں باقي لوگ کھیل کے لئے دوبارہ اپني اپني لین پر کھڑے ہوجائیں جب لڑکے لین پر کھڑے ہوجائیں تو منصف پہلے کي مانند لکڑی کا ٹکڑا لڑہکائے اگر لال رنگ اوپر آجائے تو سفید جماعت پیچھے پھر کر اپنے پیچھے مقرر کردہ نشان کي طرف دوڑے ـ ساتھ ہي سیاہ جماعت ان کو پکڑنے کے لئے ان کے پیچھے دوڑے اور جو لڑکے نشان پر پہنچنے

سے پہلے پکڑے جائیں وہ الگ مقام پر بیٹھہ جائیں
اسي طرح دوبارہ کھیلیں جس جماعت میں کھیل کے لئے
صرف 3 لڑکے رہ جائیں وہي جماعت ہاریگي ۔

## 8 Pom, Pom, Pull Away.

## پام - پام - پل اوے 8

کھیل کے لئے 2 ایسے خط مستقیم کھینچیں جنکا
درمیانی فاصلہ 50 سے 100 فیٹ ہو - کھیل والوں سے
ایک آدمي ان متوازی خطوط کے برابر درمیان میں
کھڑا رہے باقي سب کے سب ان 2 خطوط سے کسی ایک
پر کھڑے ہو جائیں ۔

Begin = "بگن" کہتے ہي بیچ میں کھڑا ہوا لڑکا
"پام پام - کھینچ دے نکل آور نہ میں تجھکو کھینچتا ہوں"
کہہ کر پکارے - (یا استاد کوئي دوسرا جملہ سکھاوے)
اس طرح پکارتے ہي لین پر کھڑے ہوئے تمام لڑکے اپنے
مقابل کي لین کي طرف دوڑیں - دوڑنے کے وقت
درمیان کھڑا ہوا لڑکا جس لڑکے کي پیٹھہ پر 3 وقت
تھپکے تو وہ لڑکا اسکي مدد کے لئے درمیان میں اس کے
ساتھہ کھڑا ہوجائے - اس طرح دوڑنے والے جتنے لڑکوں
کو وہ پیٹھہ پر 3 وقت تھپکتا ہے وہ سب کے سب اس کي
مدد کے لئے درمیان میں کھڑے ہو جائیں جو لڑکے
بچ کر دوڑ گئے ہوں وہ دوسری لین پر پہنچنے کے بعد

دوبارہ درمیان والا لڑکا اس قسم سے پکارتے ہي وہ دوڑکر مقابل کے لین پر آجائے - دوڑنے کے وقت درمیان کا لڑکا نیز اس کي مدد کے لئے کھڑے ہوئے لڑکے دوڑنے والوں کي پیٹھ پر 3 وقت تھاپي دیں جن لڑکوں کو تھاپي لگي ہو وہ درمیان میں ہي کھڑے ہو جائیں - اس طرح کل لڑکے چھوئے جانے کے بعد پھر دوسرا کھیل شروع کریں اُس دوسرے کھیل میں وہ لڑکا کھڑا ہونا چاہئے - جس کو سب سے پہلے تھاپي لگ چکي ہو پھر پکار کر کھیل شروع کرے ۰

## 9 Body Guard.

## 9 باڈي گارڈ

(آقا اور محافظ)

کھیل کے میدان کے کسي کونے میں 6 فیٹ قطر والا ایک دائرہ یا 6 فیٹ ضلع والا ایک مربع بنا کر اسکو گھر کے نام سے موسوم کریں ۰

Ready = " رڈي " کہتے ہي آقا اور اس کے محافظ گھر میں داخل ہو جائیں - کھیلنے والے باقي سب کے سب میدان میں تیار رہیں ۰

Begin = " بگن " کہتے ہي آقا اور محافظ گھر سے اس طرح باہر نکلیں کہ آقا روبرو رہے اور محافظ ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑے ہوئے پیچھے رہیں اب

کھیلنے کے میدان میں تیار شدہ لڑکے اپنے آپ کو ان
محافظوں سے بچا کر آقا کو چھونے کی کوشش کریں
محافظ اپنے آقا کو نہ چھونے دینے کی کوشش کرنا چاہئے
اگر کسی نے آقا کو چھولیا تو چھونے والا لڑکا آقا بنیگا
اور پہلے جو آقا تھا وہ چھونے والوں کی جماعت میں
شامل ہوگا چھوا ہوا شخص اور محافظ پہلے گھر میں
جاکر وہاں سے پہلے کے موافق باہر آنا چاہئے اگر
چھونے والوں سے کسی ایک کو محافظ چھولے تو
چھوا گیا شخص محافظ بنیکے لئے گھر میں داخل
ہوکر میدان میں پہلے کے موافق باہر نکلے - وہ محافظ
اگر کھیلنے والوں کو چھولے تو کھیلنے والوں کے ساتھ
رہنا ہوگا - آقا اپنے آپ کو بچانے کے لئے اپنے محافظوں
کے اطراف پھر سکتا ہے - محافظ ہر حالت میں ایک
دوسرے کا ہاتھ پکڑے ہی رہیں اسی قسم سے کھیل
کھیلتے رہیں ·

## 10 Follow the Leader.

## 10 فالو دی لیڈر

### ( تقلید ) پیروی رہبر )

اس کھیل کے لئے جماعت سے ایک ایسا لڑکا روبرو
کھڑا ہونا چاہئے جو چالاک اور عقلمند ہو باقی تمام
لڑکوں کو ان کے پیچھے فائیل میں ( کھڑی لین )
کھڑا کرنا چاہئے ·

Begin = " بگن " کہتے ہی تمام لڑکوں کا عمل رہبر کے عمل جیسا ہو یعنے اگر رہبر دوڑے تو یہ بھي دوڑیں اگر وہ لنگڑاتا چلے تو یہ بھي اس کي تقلید کریں - اگر وہ دیوار یا درخت پر چڑہے تو یہ بھي اسي کے موافق عمل کریں - غرض رہبر جو کام کرتا ہے وہي کام اسکے پیرو بھي کرنا ضرور ہے ۔

## 11 Fance Tag.

## فیانس ٹیاگ 11

(باڑی پھاندنے کا کھیل)

اس کھیل سے لڑکوں میں بڑی خوشي پیدا ہوتي ہے اس کھیل کے لئے ایسا میدان ہونا چاہئے جہاں کانٹے وغیرہ نہ ہوں باڑي یا جھاڑیاں ہوں - جماعت سے ایک لڑکے کو الگ کچھہ دوري پر کھڑا کریں ۔

Begin = " بگن " کہتے ہي الگ کھڑا ہوا لڑکا جماعت کے لڑکوں کو پکڑنے کے لئے دوڑے جماعت کے لڑکے اسکو نہ مل کر باڑي پھاند کر باڑی کے پار جا کھڑا ہو جائیں - جب چھونے والا لڑکا باڑی پھاند کر چھونے کي کوشش کرے تو جماعت بھی باڑي پھاند کر اپنے پہلے مقام پر آجائیں - جب لڑکا جماعت سے کسي کو چھولے تو چھونے والا لڑکا جماعت میں داخل ہو جائے اور چھوا گیا لڑکا جماعت کو چھونے کے لئے کوشش کرے اسي طرح کھیلتے رہیں۔

## 12 Lang Gump Relay.

## لانگ جنپ رلے 12

(باری باری پھاندنے کا کھیل)

جماعت کو 2 حصوں میں تقسیم کریں - پھاندنے کے میدان میں ایک خط مستقیم کا نشان مقرر کریں جس پر سے لڑکے پھاند سکیں - دونوں جماعت کے روبرو والے لڑکوں کو مقرر شدہ خط مستقیم پر اس طرح کھڑا کریں کہ ان کے پاؤں کے انگوٹھے خط مستقیم پر رہیں جب پھاندنے کے لئے حکم دیا جائے تو دونوں پاؤں سے پھاند کر کسی الگ مقام پر کھڑے ہو جائیں دوسرے لڑکے پہلے لڑکے کو دے ہوئے مقام پر جہاں ان کی ایڑیونکا نشان ہو اس پر اپنے انگوٹھے رکھکر روبرو کی طرف پھاندیں تیسرے لڑکے دوسرے لڑکے پھاندے ہوئے جگہہ پر ان کی ایڑیوں کی نشان پر انگوٹھوں سے کھڑے ہوکر روبرو کی طرف پھاندیں اس طرح ہر لڑکا اس کی جماعت والے کے ایڑی کی نشان پر پاؤں رکھکر پھاندے اس طرح کے پھاندنے میں جس جماعت کا طول بڑھ جاتا ہے وہی جماعت جیتیگی ۔

## 13 Potato Race.

## پوٹے ٹو ریس 13

اس کھیل کے لئے جماعت کو 2 یا زیادہ وہ حصوں میں منقسم کریں ہر جماعت کے لئے 2 فٹ قطر والے 2 طبق

یا 2 فٹ ضلع والے مربع 2 طبق اور 3 سے 6 تک آلو (آلو کے عوض دوسری کوئي گول شے بھي مقرر کر سکتے ہیں جو ایک ہي ہاتھ میں آسکیں( جیسے لکڑی کي گولیاں یا پتھر) ضرور ہیں۔

جماعتوں کو فائیل کي صورت میں ایک دوسرے سے کچھ فاصلہ پر کھڑي کریں ہر فائیل کے روبر اسي سیدھ میں ایک خط مستقیم (جن کي نشان استاد کے مقرر کرنے پر موقوف ہے) کھینچا جائے اور ہر خط کے دوسروں سے 2 اڑي فاصلہ پر طبق رکھے جائیں خط کا وہ سرا جو فائیل کي طرف ہو اس کے 2 فٹ فاصلہ پر خالي طبق رکھیں اور دوسرے سرے سے 2 اڑی فاصلہ پر آلو یا لیمو رکھا ہوا طبق رکھیں اب ہر فائیل کو اس طرح کھڑا کریں کہ ہر فئیل کے روبرو والا لڑکا خالي طبق کے نزدیک کھڑا ہو۔

Begin = "بگن" کہتے ہي ہر فائیل کا روبرو والا لڑکا فوراً آلو سے بھرے ہوئے طبق کي طرف دوڑے اور لیں سے ایک آلو لیکر خالي طبق کی طرف واپس دوڑکر اس خالي طبق میں رکھدے پھر واپس دوڑ کر آلو لیکر دوڑتا ہوا واپس ہوکر خالي طبق میں رکھدیوے پھر واپس جاکر اور ایک آلو اٹھا لیکر دوڑتا آکر اس خالي طبق میں رکھدیوے اس طرح جتنے آلو ہیں وہ سب ایک کر کے خالي طبق میں رکھدیوے آلو ہو جانے کے بعد ایک الگ مقام پر کھڑا ہو جائے - پہلا لڑکا آخر آلو رکھتے ہي دوسرا لڑکا اس طبق سے ایک آلو لیکر

خالي طبق کي طرف دوڑ کر خالي طبق میں رکھے پھر واپس دوڑ کے آکر دوسرا آلو اٹھالیکر دوڑے اور اس طبق میں رکھے غرض سب آلو ایک ایک کر کے دوڑتا ہوا دوسرے طبق میں رکھدینے کے بعد پہلے آدمي کے نزدیک کھڑا ہو جائے - اسي طرح تیسرا آدمي پہلے آدمي کے موافق اور چوتھا آدمی دوسرے آدمي کے کے موافق ایک ایک کرکے عمل کرنے کے بعد الگ کھڑا ہوکے اپني جماعتوں میں شامل ہوجائے اسي طرح ہر فائیل کے تمام لڑکے بھي عمل کریں اس طرح کے عمل کرنے میں جو جماعت اپنا کام جلد کرلتي ہے وہي جیتتي ہے - یہ بات ضرور یاد رکھني ہے کہ آلو کے لانے اور لینے کے لئے جانے میں خط مستقیم پر ہي دوڑیں اگر کوئي خلاف قانون خط مستقیم سے الگ ہوکر دوڑے تو اس کو پیچھے واپس بھیج کر دوسرے بار خط مستقیم پر ہي دوڑائیں - طبق میں آلو جلدي سے رکھنے کے وقت اگر نیچے گرجائے تو اسي لڑکے سے طبق میں اسي وقت رکھانا چاہئے ۔

## 14 Hide and Seek.

## 14 ہیڈ اینڈ سیک

## ( آنکھہ مچھولی )

چونکہ یہ کھیل عام طور پر مشہور ہے اس لئے اس کي زیادہ تشریح کرنے کي ضرورت نہیں - یہ کھیل جماعت کے کل لڑکے مل کر کھیل سکتے ہیں ۔

کھیل کے میدان میں ایک مقررہ مقام پر (گول Goal) آنکھہ مونچھنے والے بیٹھکر اپني دونوں آنکھیں ہاتھوں یا کپڑے سے مضبوط باندھہ کر یا بند کر لیکر دیري اور بلند آواز سے ایک سے 100 تک شمار کرتا رہے اسي وقت دوسرے تمام لڑکے الگ الگ یا جماعت کي جماعت کہیں چھپ جائے 100 تک شمار کرنیے کے بعد آنکھیں کھول دیں اور چھپے ہوئے لڑکوں کي تلاش کرے اگر ان چھپے ہوؤں سے کسي ایک کو دیکھہ لے توبلند آواز سے پکارے کہ 1, 2, 3 - کسکو؟ (کسے) ؟ اس آواز کے سنتے ہي چھپے ہوئے تمام لڑکے یہ کہتے ہوئے گول کی طرف دوڑیں کہ 1, 2, 3 مجھکو (مجھے) چھپے ہوئے لڑکے گول پر پہنچنے کے پہلے ہي چھونے والا لڑکا کوشش کر کے کسي ایک کو چھولے تو چھوا گیا لڑکا دوسرے کھیل میں آنکھہ موچھلینا ہوگا اگر چھونے والے کو کوئی نہ ملے تو دوبارہ یہي لڑکا آنکھہ موچھلینا ہوگا۔

## 15 Tiger.

## ٹیگر 15

### (باگھہ اور بکري)

اس کھیل میں 10 سے 30 لڑکے رہ سکتے ہیں ان میں ایک کو شیر اور باقي سب کے سب کو بکرے مقرر کریں۔

کھیل کے میدان کے کسی ایک کونے میں بکریان
بیٹھنے کے لئے جگہہ ( Goal - گول ) مقرر کریں
مقررہ جگہہ پر تمام بکریان آنکھہ بند کئے ہوئے بیٹھہ جائیں
ان میں سے ایک ( بکرا ) دیری اور بلند آواز سے
ایک سے 100 تک یا استاد سے مقرر کردہ اعداد تک
شمار کرتا رہے اس وقت شیر کو چاہئے کہ کسی ایک مقام
میں چھپا ہوا بیٹھا رہے اعداد شمار کرنے والے کے اعداد
ختم ہوتے ہی تمام بکرے آنکھہ کھول کر شیر کی تلاش
میں باہر اِدہر اُدہر نکلیں جو بکرا اول ہی اول شیر کو
دیکھہ لیتا ہے فوراً شیر شیر کہتا ہوا گول پر دوڑ جائے
اُس کی آواز کو سن کر دوسرے تمام بکرے بھی گول کی
طرف دوڑیں جب بکرے شیر شیر کہتے ہوئے گول کی
طرف دوڑ پڑیں تو شیر بھی ان کے پیچھے ہی دوڑ کر
بکریون کو پکڑے - جو بکرے شیر کو مل جاتے ہیں وہ
سب کے سب شیر کی مدد کے لئے خود شیر بنکر اس کا
ساتھہ دیں جو بکرے بچ کر گول میں داخل ہوگئے ہوں
وہ دوسرے بار اسی طرح کھیلیں اس وقت یہ تمام شیر
ایک ہی مقام پر یا مختلف مقاموں پر چھپ کر رہیں
بکریان شیر کی تلاش کرنی شروع کریں کوئی بکری
جب شیر کو دیکھتی ہے تو شیر شیر کہتی ہوئی گول پر
دوڑے ( یا شیروں سے جو بڑا ہو وہ بکریوں کی تلاش
کرتا ہوا جب بکری کو پا لیتا ہے تو اپنے ساتھہ کے شیروں
کو بکرے بکرے دوڑو کی بلند آواز سے پکارے اور بکریوں

کو پکڑنے کے لئے گول کي طرف دوڑے يہ سنتے ہي فوراً مدد دينے والے تمام شير بکريوں کو پکڑنے کے لئے دوڑيں ۰)

جب بڑا شير بکرے بکرے دوڑو کي آواز کر کے دوڑتے ہي تمام بکرياں شير شير کہتي ہوي گول کي طرف دوڑ جائيں يہ کھيل اس وقت تک ہوتا رہيگا کہ جب تک تمام بکرياں شير ہو جائيں ۰

## 16 Hyderabad Ball.

## حيدرآباد کي گيند کا کھيل 16

اس کھيل کے لئے ايسے گيند کي ضرورت ہے جو فٹ بال سے چھوٹا ہو جماعت کو 2 حصوں ميں تقسيم کريں کھيل کے ميدان ميں 2 خط مستقيم اس طرح کھينچيں کہ جنکا درمياني فاصلہ 50 سے 75 فيٹ تک ہو دونوں خطوط لمبان ميں ايک ہوں اور اچھي طرح نظر آتے رہيں يہي خطوط گول کہلاتے ہيں ان خطوط کے ہر 2 سروں پر 6 فيٹ طول والے کھمبے کھڑے کرنے چاہئيں کھيل کے وقت اس طرح کھيلنا چاہئے کہ بال کھمبوں سے باہر نہ جائے ان خطوط پر 8 فيٹ فاصلہ سے ايک يا کئي آدمي گول کيپر رہ سکتے ہيں کھيل شروع ہوتے ہي کھيلنے والے اور گول کيپر ايک دوسرے کي مقابل ميں مذکورہ خطوط پر کھڑے ہو جائيں باقي تمام لوگ ميدان کے وسط ميں کھڑے ہو جائيں منصف

(ریفری) دونوں جماعتوں کے درمیان کھڑے ہوکر
گند کو سیدھي اوپر پھینکے گیند نیچے آنے کے وقت
کھیلنے والے لوگ گیند کو ایک دوسرے کے مقابل
کے گول میں پہنچانے کے لئے اپني اپنی ایک ایک
تھیلي کشادہ کر کے ایک ہي تھیلي سے گول کي طرف
پھینکے انگلیان بند ( مٹھي بند لیکر ) کر کے گیند کو نہ
چھوا چاہئے اس طرح پھینکے جانے والا گیند ایک
آدمي کي بلندی ( 6 فیٹ ) سے اوپر نہ پھینکنا چاہئے
کھیل کے وقت ایک دوسرے کو نہ دھکیلے پاؤں سے
گیند کو نہ مارا چاہئے - سرحد سے باہر بھي نہ پھینکا چاہئے
ایک ہاتھ سے گیند لیکر مقابل کي گول کي طرف جاسکتے
ہیں اور مقابل والے لوگ اس گیند کو ایک ہي ہاتھ سے
چھین لے سکتے ہیں گول کیپر (گول میں کھڑے ہوئے
لوگ ) بھي بیچ میں آکر کھیل سکتے ہیں - اس وقت
دوسروں کے مانند ایک ہي ہاتھ سے گیند پھینکنا ہوگا
جس وقت گول پر ہوں اس وقت دونوں ہاتھ سے
بھي پھینک سکتے ہیں - گول کیپر اپني گول کے ہرطرف
کھیل سکتا ہے - اگر مذکور الصدر شرایط کےخلاف کارروائي
ہو تو منصف کو چاہئے کہ جس جگہ غلطي کي گئي ہو
اس جگہہ غلطی کردہ آدمي کے مقابل والے لوگوں سے
کسي ایک کو گیند دے کر ایک وقت پھینکنے کے لئےحکم
دے اسی طرح کھیل اس وقت تک ہوتا رہےجب تک کہ
کوئي ایک فریق دوسرے فریق کے گول سے گیند باہر
پھینک دے ۰

## 17 Thief and Police Man.

## تھیف اینڈ پولیس میان 17

( چور اور پولیس کا سپاہي )

کھیل والوں سے کسي 2 کو چور اور پولیس کے سپاہي بننیکے لئے جماعت سے الگ کھڑا کر دیں - باقي لوگوں کو اگر 16 ہوں تو 4 لین 25 ہوں تو 5 لین اور اگر 36 ہوں تو 6 لین بنائیں ( لین اس طرح ہو کہ ایک دوسرے کا بازو ملا ہوا رہے ) ۔

جب لائنین بن جائیں تو پیچھے کي لین والے سب کے سب روبرو کي لین کے برابر "کور" کرلین جب "کور" ہو جائے تو پھر سب کو لینون پر اس طرح کھڑے کریں کہ ہر لین کے درمیان اور ہر لین کے ہر لڑکے کے درمیان ایک گز کا فاصلہ رہے ۔

Hands on clasp = "ہیانڈس آن کلاسپ" کہتے ہي لین کا ہر لڑکا اپني سید ہي اور بائیں جانب والے لڑکوں کے ہاتھ پکڑ لے ( جب اس طرح جگہہ خالي رہیگي اس کا نام گلي یا کوچہ رہیگا ) ۔

Ready = "رڈی" کہتے ہي لین کي ایک طرف چور اور دوسري طرف پولیس کا سپاہي کھڑا ہو جائے ۔

Begin = "بگن" کہتے ہي پولیس کا سپاہي چور کو پکڑنے کے لئے گلیوں میں دوڑے ساتھ ہي چور اپنے آپ کو پولیس سے بچانے کے لئے ان ہي گلیوں میں

دوڑتا پھرے - چور اور پولیس کا سپاہي دوڑنے کے وقت اس بات کا لحاظ رکھنا ضرور ہے کہ کھڑے ہوئے لوگوں کو نہ دھکیلیں اور نہ انکے پکڑے ہوئے ہاتھوں کو چھڑائیں اور نہ ان کے ہاتھوں کے نیچے سے دوڑیں ایک گلي سے دوسری گلي کو جاتا ہو تو پوری گلي ہي پھرکر جاتا ہوگا ۔

اگر استاد کو یہ معلوم ہو کہ چور کو پولیس کا سپاہي قریب میں پکڑلیگا یا یہ معلوم ہوکہ چور اسکو ملتا ہی نہیں تو ایسے وقت میں فوراً ریٹ (لفٹ) ٹرن کا کاشن دیدے ۔ اس اشارے کے سنتے ہي تمام لین والے ہاتھوں کو چھوڑ دے کر اپني سیدھي بائیں جہت پھرجاکر اپنے بازو والوں کے ہاتھوں کو پہلے کے مانند پکڑلیں - اس طرح کے کرنے میں انگلیوں کا رخ بدل جاتا ہے اور چور و پولیس کے سپاہي کے خیالات منتشر ہوجاتے ہیں - جب چور پولیس کو مل جائے تو چور پولیس اور پولیس چور ہوگا - یا ان دونوں کو لین میں کھڑا کردیں اور دوسرے کسي 2 کو چور اور پولیس بنادیں ۔

## 18 Duck on a Rock.

## 18 ڈک آن اے راک

### (چٹان اور بطخ)

یہ کھیل 10 یا 15 آدمي تک مل کر کھیل سکتے ہیں ہرکھیلنے والے لڑکے کے پاس 4 انچ مربع اور ایک انچ

موٹا پتھر رہنا چاہئے کھیل کے میدان کے کسی کونے میں ایک اینٹ یا ایک پتلا پتھر رکھکر اس سے 15 فیٹ فاصلہ پر ایک خط کھینچیں کھیلنے والا ہر لڑکا اس خط پر کھڑا رہ کر اینٹ کی طرف اپنے ہاتھ کا پتھر پھینکے اس پھینکنے میں جس لڑکے کا پتھر اینٹ سے دور پر ہوں لڑکا اپنے پتھر کو اینٹ پر سیدھا کھڑا کر کے خود کچھ دور ہی پر کھڑا ہو جائے ( اینٹ پر رکھا ہوا پتھر ہی بطخ کہلاتا ہے ) باقی تمام لڑکے اپنے اپنے پتھر اٹھا لیکر خط پر کھڑے ہوئے یکے بعد دیگرے اس بطخ کو نیچے گرا دینے کے لئے بطخ کی طرف پھینکیں اگر کوئی شخص بطخ کو گرا دے تو بطخ والا الگ کھڑا ہوا لڑکا فوراً بطخ کو اینٹ پر سیدھی کھڑی کر دے کر گرانے والے لڑکے کو اپنا پتھر وہ اٹھاتے ہی چھوئے وہ لڑکا چھونے والے کو نہ ملنے کی کوشش کرتا ہوا اپنا پتھر اٹھا لے کر پھرتی کے ساتھ دوڑتا ہوا لکیر پر کھڑا ہو جائے - چھونے والا لڑکا اگر اس کو چھولے تو چھوا گیا لڑکا اپنے پتھر کو بطخ بنا کر دوسروں کو چھونے کے لئے تیار رہے - چھونے والا اس کی جائے لکیر پر کھڑا ہو جائے .

بطخ والا لڑکا اس وقت پر گرانے والے کو چھولے جبکہ وہ اپنے پتھر کو ہاتھ میں لے لے - پتھر ہاتھ میں لینے سے پہلے چھو نہیں سکتا .

اگر ایسا اتفاق ہو جائے کہ چھونے والا لڑکا جلدي
سے بطخ کو کھڑی کردے کر بطخ کو گرائے ہوئے لڑکے
کے پتھر کے پاس اس نیت سے کھڑا ہو جائے کہ وہ پتھر
اٹھاتے ہي اس کو چھولے اور یہ لڑکا اس خوف سے
پتھر نہیں اٹھا رہا ہو کہ مبادا چھوا جائے تو ایسے
وقت میں کھیل کے لڑکے اپنے اپنے پتھروں سے بطخ کو
گرائیں اس وقت چھونے والا لڑکا بطخ کو کھڑي کرنے
کے لئے جھائیگا - اب یہ پتھر والا لڑکا فوراً اپنے پتھر
تو لیا ہوا مقرر خط پر پہنچ جائے - اسي طرح اس وقت
تک کھیلیں جب تک کہ استاد کھیل موقوف کرنے کا
حکم نہ دے ۔

تمت